نایاب کتب رفتگاں کی اشاعت نو

# حکایات لقمان

ایسپس فیبلس

خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ

تقسیم کار:

صدر دفتر:

- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، جامعہ نگر، نئی دہلی ــــ ۱۱۰۰۲۵

شاخیں:

- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، اردو بازار، نئی دہلی ــــ ۱۱۰۰۰۶
- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، پرنسس بلڈنگ، بمبئی ــــ ۴۰۰۰۰۳
- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، یونیورسٹی مارکیٹ، علی گڑھ ــــ ۲۰۲۰۰۲

۱۹۹۲ء

قیمت : -/۴۵ رُپے

لبرٹی آرٹ پریس دریا گنج میں پرنٹرز مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، نئی دہلی میں طبع ہوا

# عزم الامور

اور جب لقمان نے اپنے بیٹے سے کہا، وہ اس کو کچھ نصیحتیں کر رہا تھا — کہا:۔

جان پدر! اللہ کے ساتھ کبھی کسی اور کو شریک نہ کیجیو، کہ شرک سے بڑا کوئی ظلم نہیں ہے۔

میرے بچے! کوئی شے رائی کے دانہ برابر بھی کیوں نہ ہو، چٹانوں میں، آسمانوں میں، زمینوں میں کہیں بھی چھپی پڑی ہو، اللہ سے نہیں چھپی، وہ اسے باہر نکال لے آئے گا کہ وہ باریک سے باریک چیز کو دیکھ سکتا ہے، اور ہر شے سے باخبر ہے۔

میرے بیٹے صلوٰۃ قائم کرو، — اچھے کاموں کے لیے کہتے رہو، لوگوں کو آمادہ کرتے رہو، بُرے کاموں سے منع کرو، روکتے رہو — اور کوئی مشکل پڑے تو ڈٹ کے مقابلہ کرو — یہ سب باتیں عزم الامور ہیں۔

اور لوگوں سے منہ پھیر کے، حقارت کے ساتھ، کبھی بات نہ کرنا!

نہ کبھی زمین پر اکڑ کے چلنا!!

اللہ کسی خود پسند، کسی مغرور اکڑنے والے کو پسند نہیں سمجھتا۔

تو، اپنی چال میں ہمیشہ اعتدال رکھنا۔

اور، اپنی آواز بھی دھیمی، نیچی، رکھنا کہ گدھے کی آواز، آوازوں میں سب سے بُری آواز ہے۔

(لقمان / ۱۳، ۱۶ – ۱۹)

# حرفے چند

لقمان سے سعدی تک، سعدی سے لاروش فوکو تک، خود ہمارے زمانے تک ہر عصر کی دانش کا نچوڑ ہمیں مقولوں کی شکل میں ملتا رہا ہے۔ یہ مقولے آج بھی ایسے ہی کارآمد ہیں جیسے اس وقت تھے جب یہ پہلی بار کہے یا لکھے گئے تھے، اور وہی قدر و قیمت رکھتے ہیں، شاید کچھ زیادہ ہی، جو قدر و قیمت ان کی اس وقت تھی جب پہلی بار کسی نے انہیں پڑھا یا سُنا تھا!

مدّت ہوئی، غدر سے بھی قبل، کلکتہ سے، انگریزی عمل دخل میں، جو کام ہو رہے تھے ان میں لقمان کی حکمت آموز حکایات کا ایک اردو ترجمہ بھی، ۱۸۵۰ء میں انگریزی متن کے ساتھ شائع ہوا تھا۔ لسانیات کے طالب علموں کے لیے اردو کی ارتقائی عہد کی مُترجم کتاب کے لحاظ سے تو یہ اہم ہے ہی، خود عالمی تہذیب کے ایک خاص، دُور میں دانش آموزی کے لیے کن نکات اور کیسی اقدار کو کیا اور کتنی اہمیت دی جاتی تھی، اس امر کے مطالعہ کے لیے بھی ان حکایات میں وافر مواد موجود ہے۔ اس کتاب کا ایک نسخہ خدا بخش میں محفوظ ہے۔ ہمارا نسخہ اردو کی طرف سے بقدر ایک ورق یا دو صفحوں کے ناقص ہے۔ تیسرا صفحہ "کامل اور سید المرسلین کہلایا" سے شروع ہوتا ہے، یعنی اس کے قبل کے صفحے میں حمد ہوگی، اور اس سے قبل اردو سر ورق رہا ہوگا۔ چونکہ فی الحال ٹائٹل غائب ہے اس سے فائدہ اُٹھا کر ہم نے اپنی طرف سے اسے 'حکایات لقمان' نام دیدیا ہے کہ ایسپ' مشرق میں حکیم لقمان کے نام سے مشہور ہیں۔

ہمیں اس گوہر کمیاب کی جانب مناظر صاحب نے متوجہ کیا ؛ اس لیے اس کی خدا بخش اشاعت میں ان کے قلم سے ایک مختصر تعارف بھی شامل ہے۔

امید ہے اس کتاب کی اشاعت سے، اُس حکمت کی بازیافت کی طرف ایک قدم اور بڑھ جائے گا جسے مومن کی کھوئی ہوئی میراث کہا گیا ہے۔

ع ر ب

ڈاکٹر مناظر عاشق ہرگانوی
مارواڑی کالج، بھاگلپور (بہار)

# حکایاتِ لقمان

## ایسپس فیبلس

ایسپس فیبلس کے تین نسخوں کا پتہ چلتا ہے۔ پہلے نسخہ کی نشاندہی اقبال کرشن کے یکم نومبر ۱۹۶۴ء کے ہفتہ وار "ہماری زبان" علی گڑھ میں شائع شدہ ایک مراسلہ سے ہوتی ہے۔ اقبال کرشن تحریر کرتے ہیں:

"یہ ایک چھوٹی سی کتاب ہے۔ کل صفحات ۱۱۴ ہیں۔ اس میں الیسوپ کے پورے ایک سو قصے ہیں۔ اصل انگریزی کے ساتھ ساتھ اردو ترجمہ بھی دیا گیا ہے۔ نہ سرورق کا پتہ ہے، نہ پشت ورق کا۔ لہٰذا میں آپ کو بتانے سے قاصر ہوں کہ کس نے چھاپی، کب چھاپی، اب اس لیے میں خود ہی پوچھنا چاہتا ہوں کہ یہ کتاب کب چھپی، کہاں چھپی، کس نے ترجمہ کیا تھا؟ واضح ہے کہ اردو چھپائی قدیم اردو ٹائپ میں ہے اور ترجمے کی زبان بھی قدامت کا پتہ دیتی ہے۔"

آخری ورق موجود نہیں ہے۔ اس سے یہ بھی اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ یہ ناقص الآخر ہے۔

دوسرے نسخہ کی نشاندہی یکم دسمبر ۱۹۶۴ء کے "ہماری زبان" میں ہی سلیم تمنائی کرتے ہیں۔ وہ لکھتے ہیں:

"اس کتاب میں الیسوپ کے پورے ایک سو قصے ہیں۔ لیکن صفحات ۱۴۲ ہیں۔ جسے رام نرائن لال نے الہ آباد سے شائع کیا تھا تاکہ ان لوگوں کو فائدہ ہو جو اردو کی مدد سے انگریزی اور انگریزی کے ذریعے اردو سیکھنا چاہتے ہیں۔ رمضان علی شاہ نے نیشنل پریس الہ آباد میں اسے چھاپا تھا۔ سرورق باتصویر ہے۔ کتاب پر تاریخ طباعت نہیں۔"

یہ بہت بعد کی طباعت معلوم ہوتی ہے۔ اس لیے فی الحال اس نسخے کو زیرِ بحث لانا ضروری نہیں۔

تیسرا اگران دونوں نسخے سے قدیم اور ضخیم نسخہ خدابخش لائبریری میں محفوظ ہے۔ اس نسخہ کا پہلا اور دوسرا صفحہ غائب ہونے کے باوجود صفحہ ۳ سے آخری صفحے تک دیکھنے سے ساری ضروری معلومات حاصل ہو جاتی ہے۔ اس کتاب میں اصل انگریزی کا ہی اردو ترجمہ دیا گیا ہے۔

اقبال کرشن نے تعداد اوراق ۱۱۴ اور سلیم تمنائی نے ۱۴۲ صفحات لکھا ہے۔ نیز قصے کی تعداد ایک سو بتائی ہے۔ لیکن خدابخش لائبریری میں محفوظ کتاب میں ضخامت ۱۸۴ صفحات اور چھوٹی بڑی ۱۹۶ کہانیاں ہیں۔ اتنی کہانیاں ہی انگریزی حصے میں ہیں۔

صفحہ ۱۸۴ پر درج ہے:

"الحمد للہ والمنت کہ یہ کتاب مفید و آسان کہ ہر ایک اس کو پڑھ کر فائدہ پاوے، تمام ہوئی مترجم منشی نظام الدین ہندوستانی۔"

"تاریخ گیارہویں ماہ جمادی الاول ۱۲۶۶ ہجریہ مقدسہ مطابق چھبیسویں مارچ ۱۸۵۰ عیسویہ چھاپہ خانے میں فضل الدین صاحب کے چھاپی گئی ۱۸۴"

اس کے بعد ۳ صفحات میں غلط نامہ (صفحہ، سطر، غلط، صحیح) ہے۔ غلط نامہ کے آخری صفحہ پر "تمام شد" درج ہے اور تمام شد کے نیچے "منشی فضل الدین کے چھاپہ خانے میں چھاپی گئی اور ابراہیم صاحب بن محمد فتح نے چھاپی"۔ انگریزی حصہ ۸۵ صفحات پر مشتمل ہے۔ اس میں سبھی کہانیوں میں عنوان رکھا گیا ہے۔ جبکہ اردو میں صرف "نقل نمبر" فلاں کر کے درج ہے۔

●●

کامل اور سید المرسلین کہلایا اگرچہ بہت مُرسل اور نبی ہوے
لیکن ایسا کوئی کامل نہ ہوا اور نہ ہوگا زہے سعادت کہ جس نے
ایسے نبی کا کہنا مانا اور حکم بجالایا اور جس نے انکار کیا منکر کافر
مردود کہلایا آخر اُس نے کچھ نہ پایا **بیت** محال است سعدی کہ
راہے صفا، توان رفت جز در پئے مصطفیٰ، الحق وہ ذات ایسا ہی
لاثانی ہے کہ جس کی صفت خدا نے آپ کی پس انسان کی تو
کیا طاقت کہ اُن کی بزرگی اور فضیلت کا بیان کرے **ابیات**
خُدائیت ثنا گفت تبجیل کرد، زمین بوس قدر تو جبرئیل کردہ چہ
نعت پسندیدہ گویم ترا، علیک الصّلوٰۃ ای نبی الوراء صلی اللہ علیہ
وآلہ واصحابہ اجمعین وسلّم۔ حمد و ثنائے خدائے جہاں آفرین و
نعت سید المرسلین کے بعد کمترین بندگان منشی نظام الدّین ہندستانی
عرض کرتا ہے کہ جب یہہ عاجز نقلیات یوسف کے ترجمے سے
فارغ ہوا باوجود عدم فرصت و تشویش روزگار دل میں یہہ خیال
آیا کہ اگرچہ وہ کتاب چھپ گئی اور مشہور ہوئی لیکن چاہئے کہ اُس کا

ترجمہ اصل انگریزی سے کیا جاوے اور جتنا مطلب انگریزی
میں ہے اُتنا ہی رہے تاکہ طالبان اِس فن کے کام آوے اگر
کوئی ہندوستانی آدمی انگریزی پڑھ سکے تو ہندی کی مدد
سے انگریزی آسان ہو جاوے اور جو انگریزی دان ولایت زاد
طالب ہندی سیکھا چاہے تو انگریزی کی اعانت سے ہندی زبان کا
سیکھنا سمجھنا آسان ہو یہہ بات دل میں رکھہ اُس کا ترجمہ انگریزی
زبان سے کیا مگر خلاصہ نہ لکھا اس لئے کہ اُس سے چنداں کام نہیں
اکثر اہل ولایت نقلیں پڑھتے ہیں اور اِس مُلک کے باشندوں
سے کام لیتے ہیں ؎ رنج راحت شد چو مطلب شد بزرگ ۔ گرد گلہ
توتیای چشم گرگ ۔ مصنف مُنشی نظام الدین ہندوستانی بالفعل ساکن پونہ

## نقل ۱

ایک جوان چالاک مُرغ دو تین جوان مُرغیوں کے ساتھ کہیں
گھوڑے پر کھر چتا تھا جو کچھ اُس میں سے ملتا اُن کو کھلاتا اور
رجھاتا اِتفاقاً اُس میں سے ایک جواہر نکلا اگرچہ اُس کی چمک اور

آبداری سے اُس کو خوب معلوم ہوا کہ یہہ جواہر ہے لیکن نہ سمجھا کہ یہہ کس کام کا ہے چاہا کہ اُس کی حقارت کر کے اپنی نادانی چھپاوے یہہ سوچ بازو اُٹھا سر ہلا اور کھیس نکال کر یوں بولا البتہ تو خوب چیز ہے لیکن مجھے معلوم نہیں تیرا یہاں کیا کام ہے میں سچ بولتا ہوں کہ میرا دل دوسری چیز کی طرف مایل ہے میری دانست میں تو ایک جو کا مزیدار دانہ سب دنیا کے جواہرات سے بہتر اور افضل ہے

## نقل ۲

گرمی کے موسم میں ایک دن ایک بھیڑیا اور بھیڑ کا بچہ اتفاقاً دونوں ایک ہی وقت ایک ندی پر جس کا پانی بہت صاف سفید اور پہاڑ پر سے گرتا تھا پانی پینے گئے بھیڑیا تیلے پر کھڑا تھا اور بھیڑ کا بچہ ذرہ دور اُس سے نشیب میں بھیڑیئے نے چاہا کہ اُس سے جھگڑا کرے یہہ سوچ پوچھنے لگا

تم کس واسطے پانی کو ہلاتے ہو ایسا میلا کیا کہ میں پی نہیں سکتا اور بولا کہ جلدی جواب دو اور دلیل روشن سے میری خاطر جمع کرو لیلا اِس دھمکی سے بہت ڈرا اور بہت غریبی اور نرم آواز سے آہستہ بولا ای صاحب میرے خیال میں نہیں آتا کہ یہہ کیسی بات ہی اِس لئے کہ پانی جو میں پیتا ہوں آپ کی طرف سے بہتا ہوا آتا ہی ممکن نہیں کہ اتنی دور میرے سبب سے میلا ہو بھیڑئے نے جواب دیا ہوگا لیکن تو بڑا بد ذات ہی چھہ مہینے ہوئے میں نے سُنا کہ تو مجھے گالیاں دیتا تھا اُس نے جواب دیا میں قسم کھاتا ہوں ای صاحب جس وقت کا ذکر آپ کرتے ہیں اُس وقت تو میں پیدا ابھی نہ ہوا تھا بھیڑیے نے جانا کہ سچ کے آگے زیادہ تکرار کرنا کچھہ فایدہ نہیں اِس پر بہت غصے ہوا غراتا منہہ میں کف بھرے جیسا دیوانہ اُس کے پاس آیا اور بولا ای بد ذات اگر تو نہ تھا تو تیرا باپ تو تھا پس تجھہ میں اور

اُس میں کیا فرق ہے یہہ کہتے ہی اُس غریب بیچارے
بے گناہ کو پکڑ کر چیر ڈالا اور کھا گیا

## نقل ۳

کئی ایک مینڈک ہر ایک طرف جھیل اور تالابوں میں خوشی
سے رہا کرتے ایک روز بہت شور و شر سے جمع ہوئے
اور جوپتر سے عرض کی ای حضرت ہمارے واسطے ایک
بادشاہ بھیجئے تاکہ وہ ہماری چال چلن درست کرے اور ہم
کو ایمانداری اور دیانت کا رستہ بتاوے جوپتر اُس وقت
خوش تھا اُن کی بیہودہ عرض سنکر بہت ہنسا اور ایک
لکڑی کا ٹکڑا پانی میں ڈال کر بولا یہہ تمھارا پادشاہ ہے لکڑی
جو یکایک پانی میں گری آواز ہوئی اور پانی ہلا اور چھینٹے
اُڑے اِس سے بہت ڈر گئے اور اُس کے پاس نہ آئے
ذرہ دیر کے بعد جب دیکھا لکڑی نہیں ہلتی آہستہ آہستہ اُس
کے نزدیک گئے آخر معلوم کیا کہ اِس میں کچھ خطرہ نہیں تب

تو بے خوف اُس پر چڑھ بیٹھے غرض جیسا چاہا ویسا سلوک اُس سے کیا لیکن چند روز کے بعد ایسے نادان بے جان گھونے بادشاہ سے ناخوش ہوئے اور اپنا نائب حضور میں بھیجا اور کہا کہ ہم ایسا بادشاہ نہیں چاہتے اور کبھی خوش نہ آئیگا اُس پر اُس نے تقلق کو بھیجا وہ آتے ہی ایک ایک کو چُن چُنکر کھانے لگا تب انھوں نے پوشیدہ مرکری سے عرض کی اور کہا کہ آپ ہمارے واسطے جو پتر سے جا کر کہیں کہ مہربانی سے دوسرا بادشاہ عنایت کرے یا ہم کو پہلی حالت میں رکھے اُس نے جواب دیا اب تو میں ایسا نہ کرونگا جب انھوں نے اپنی خوشی سے ایسا کام کیا تو مناسب ہے کہ اپنے گناہ کی سزا پاتے رہیں

## نقل ۷

ایک کوّا ایسا مغرور اور حوصلہ مند تھا کہ اپنے ذات بھائیوں میں رہنے سے راضی اور خوش نہ تھا آخر اُس نے موروں

ایک گرے ہوئے پر چنکر اپنے پروں میں لگائے اور بے تکلف اُن خوب صورت جانوروں کی مجلس میں گیا اُنھوں نے جلدی معلوم کیا کہ یہہ کوّا ہے وہیں اُس کے عاریتی پر اُکھاڑ لئے اُس کے بعد اپنی تیز چونچوں سے خوب مارا اور اُس کی گستاخی کی سزا بخوبی دی اِس پر وہ بہت غمگین ہوکر پھر اپنی برادری میں گیا اور چاہا کہ اُن کے ساتھ رہے اور جہاں تہاں اُڑتا پھرے لیکن اُن کو تو اُس کی یہہ بات پہلے معلوم ہو گئی تھی جان بوجھ کر آنکھ چُرائی اور اپنی مجلس میں آنے نہ دیا بلکہ ایک نے اُن میں سے اُسی وقت یہہ ملامت کی اے بھائی اگر تو اپنی حالت میں خوش رہتا اور جس میں خدا نے تجھ کو پیدا کیا اُس سے نفرت نہ کرتا تو موروں سے ایسا فضیحت نہ ہوتا اور نہ ہم سے ہی ایسی ذلت اُٹھاتا

## نقل

ایک کُتا گوشت کا ٹکڑا منہہ میں لئے ندی پار جاتا تھا اپنا عکس

پانی میں دیکھ کر جانا کہ یہہ دوسرا کتا ماس منہہ میں لئے جاتا ہے بے قرار ہو کر چاہا کہ وہ ٹکڑا اُس سے چھین لے یہہ سوچ لالچ کے مارے اُس پر دوڑا وہیں وہ گوشت کا ٹکڑا جو اُس کے منہہ میں تھا پانی میں گر پڑا

## نقل ۷

ایک شیر اور کئی ایک جانوروں نے آپس میں قرار کیا کہ ہم سب نیک و بد اور ہر ایک لڑائی میں شریک رہیں اور اِس جنگل میں متفق دوستی سے اوقات بسری کریں ایک روز شکار کو گئے اتفاقاً ایک بڑا موٹا ہرن مارا اُس کے چار حصے کئے اُس وقت ایک شیر اور تین اور جانور وہاں حاضر تھے جب حصے ہو چکے اور رکھے گئے شیر دو تین قدم آگے بڑھ کر اور ایک حصے کی طرف اشارہ کر کے بولا یہہ تو میرا حق ہے میں لونگا اِس لئے کہ میں عالی خاندان شیر کی نسل سے ہوں دوسرے حصے کی طرف دیکھ کر کہنے لگا اگر

میں اِس پر دعوی کروں تو بجا ہے اِس لئے کہ دشمن پر غالب ہونا فقط میری دلیری اور ہمت پر موقوف ہے اور تم کو خوب معلوم ہے کہ لڑائی میں بہت خرچ لگتا ہے اور وہ بے سامان ضروری اور بے پیسے ممکن نہیں پھر تیسرے حصے کی طرف سر ہلا کر بولا یہہ حصہ بھی بادشاہی حق ہے میں لونگا مجھے یقین ہے کہ میری نمک حلال و غادار رعیت جو میں چاہوں اور کہوں بے عذر قبول کریگی وہ باقی حصہ بھی میں لونگا اِس لئے کہ ہماری حالت اِس وقت بہت تنگ ہے اور دنیا میں ہمارا اعتبار بھی نہیں تم کو لازم ہے کہ بے عذر اور بے حُجّت یہہ حصّہ بھی مجھہ کو دو خبردار اس بات میں قصور نہ کیجو نہیں تو پشیمان ہوگے

## نقل ۴

ایک بھیڑئے کے گلے میں شکار کھانے کے بعد ایک ہڈّی پھنس گئی اِس دُکھہ سے وہ نہایت بے قرار ہوا اور درد

کے مارے جنگل میں اِدھر اُدھر پکارتا پھرنے لگا جو جانور اُس کو ملتا اُس سے کہتا اے یار مہربانی کرکے یہہ ہڈی میرے گلے میں سے نکال بلکہ انعام کا لالچ بتاتا کہ اگر کوئی یہہ کام کریگا تو میں اُس کو بڑا انعام دونگا آخر بگلے نے انعام کے لالچ سے یہہ بات قبول کی لیکن پہلے اُس کو قسم کھلائی اِس کے بعد اُس کے گلے میں اپنی لنبی گردن ڈالی اور وہ ہڈی نکالی پھر انعام مانگنے لگا تب بھیڑیئے نے حقارت سے اُس کی طرف دیکھ کر کہا مجھے معلوم نہ تھا کہ تو ایسا نادان لالچی ہے تیرا سر تو میرے گلے میں تھا اگر میں چاہتا تو چبا ڈالتا میں نے سلامت نکالنے دیا اِس پر بھی تو راضی اور شکر گذار نہیں

## نقل ۹

ایک ہرن ندی میں جس کا پانی بہت صاف سفید اور پہاڑ پر سے گرتا تھا پانی پینے گیا اپنی شکل پانی میں دیکھ کر بہت خوش ہوا تھوڑی دیر تک سر سے پاؤں تک اپنی صورت دیکھتا رہا

بولا واہ میرے سر پر کیا ہی خوش نما شاخدار سینگ ہیں جن سے میرا منہہ خوب صورت نظر آتا ہے اگر میرے دوسرے اعضا ویسے ہوتے تو میں کسی کو خاطر میں نہ لاتا اور میرے موافق کوئی نہ ہوتا لیکن میرے پاؤں ایسے خراب ہیں کہ جن سے مجھے شرم آتی ہے لوگ کہتے ہیں کہ ہرن کے پاؤں اُس کے حق میں کام کے ہیں اکثر اُس کو بچاتے ہیں لیکن میری دانست میں ایسے پتلے اور بدڈول ہیں کہ اگر مطلق نہ ہوتے تو خوب ہوتا یہی خیال کرتا تھا کہ اِتنے میں کُتے اور شکاریوں کے دوڑنے کی آواز سُنکر جو اُس کی بو سے اُدھر آتے تھے ڈرا اور میدان میں دوڑتا چھلانگیں بھرتا ہوا چلا ایسا جلد کہ کُتے اور شکاری بہت دور رہ گئے آخر ایک جھاڑی میں گھسا بدبختی سے اُس کے سینگ ایک جھاڑ کی ڈالیوں میں پھنس گئے لاچار وہاں ہی اٹک رہا اِتنے میں شکاری اور کُتے آ پہنچے وہیں اُس کو پکڑ لیا جب اُس نے یہہ حالت

دیکھی تب جان کندنی کی حالت میں یوں بولا میں بڑا بدبخت ہوں مدت کے بعد اب مجھے معلوم ہوا کہ جن پر میں مغرور تھا انھوں نے ہی مجھ کو ہلاک کیا اور جن کو خراب سمجھتا تھا وہی میری مخلصی کا باعث تھے

## نقل ۹

ایک کوا پنیر کا ٹکڑا ایک جھونپڑی کی کھڑکی میں سے لیکر ایک درخت پر جا بیٹھا اور کھانے لگا لومڑی یہہ دیکھ کر اُس درخت کے نیچے آئی اور کوّے کی خوب صورتی کی تعریف کرنے لگی بولی میں سچ کہتی ہوں مجھے پہلے معلوم نہ تھا کہ تمھارے پر ایسے سُفید نازک خوش نما ہیں میں نے تو کبھی ایسا خوش نما جانور نہیں دیکھا واہ کیا اچھا ڈیل ڈول اور خوب صورت شکل ہے مجھے شک نہیں کہ تیری آواز بھی اچھی نہ ہو اگر وہ بھی تیری شکل کے مطابق ہو تو کوئی جانور تجھ سا نہ ہوگا کوا اپنی تعریف سُنکر بہت خوش ہوا اور خوشی کے مارے اپنے تئیں بھول گیا سمجھا کہ لومڑی کو میری خوش الحانی میں شک ہے چاہا کہ یہہ

شُبہ اُس کے دل سے مِٹا وے یہہ سوچ کاں کاں کرنے لگا وہیں پنیر کا ٹُکڑا مُنہہ سے گر پڑا لومڑی تو یہی چاہتی تھی جلدی اُٹھا لیا اور کوّے کی نادانی پر ہنستی ہوئی چلی گئی

نقل ۱۰

ایک کُتّی جننے پر تھی اُس نے دوسری کُتی سے جا کر کہا اپنا گھر مجھے دے جب میری بچکی کے دن پورے ہو جاویں تو میں تمھارا گھر خالی کر دونگی اُس کُتّی نے یہہ بات قبول کی اور وہیں گھر اُس کے حوالے کیا جب وعدہ ہو چکا وہ آئی اور بولی میں بہت خوش ہوں تو خیریت سے جنی اب تو تندرست ہے میری کمال خوشی ہے کہ تو باہر پھرے ہوا کھاوے مجھے بھی گھر بغیر تکلیف ہے میں اِس سے زیادہ باہر رہ نہیں سکتی چاہئے کہ تم اپنے واسطے دوسرا گھر تلاش کرو بچہ نے جواب دیا میں بہت شرمندی ہوں کہ اِتنے دن تک تیرا گھر روکا اور تجھے تکلیف دی میں ابھی باہر جاتی لیکن کیا کروں کہ اب تک میرے

پلّے ایسے کم زور اور چھوٹے ہیں کہ میرے پیچھے نہیں چل سکتے اگر مہربانی سے اور پندرہ روز رہنے کی اجازت دو تو تمھارا بڑا احسان ہوگا گھر کی مالک رحم دل اور نیک خصلت تھی اُس نے اُس کی یہہ بات بھی قبول کی جب وے پندرہ دن ہو گئے وہ پھر آئی بولی اب تم کو یہاں سے جانا ہوگا میں ایک دن بھی رہنے نہ دونگی چچا نے کہا کیا مجھے یہاں سے جانا ہوگا ہم دیکھینگے تو یقین جان کہ جب تک مجھے اور میرے پلّوں کو مار کر نہ نکالے تب تک یہہ گھر تیرے ہاتھ نہ آیگا

## نقل ۱۱

ایک بیل میدان میں چرتا تھا اُس کا پاؤں کئی ایک مینڈکوں پر پڑا ایک اُن میں سے مر گیا جب اُن کی ماں گھر میں آئی سب احوال جو گذرا تھا کہہ سُنایا اور بولے وہ جانور ایسا موٹا تھا کہ ہم نے کبھی نہیں دیکھا اُس نے اپنا چتلا پیٹ پُھلا کر کہا کیا وُہ ایسا موٹا تھا انھوں نے کہا اِس سے بہت موٹا تھا پھر پُھلا کر

بولی دیکھو ایسا موٹا تھا جواب دیا اگر پیٹ پھلا کر مر بھی جاوے تو بھی اُس کو نہ پاوے یہہ سُنکر اور بھی پھلانے لگی یہاں تک کہ پیٹ پھٹکر مر گئی

## نقل ۱۲

ایک لومڑی نے لقلق کی ضیافت کی خوش طبعی کے واسطے میز پر ضیافت کا سامان کچھہ نہ لائی مگر کچھہ شوربا ایک چوڑے اُتھلے برتن میں ڈال اُس کے آگے لا رکھا وہ آپ بہت آسانی سے کھانے لگی لیکن لقلق کی چونچ نوکدار اور لنبی تھی کچھہ نہ کھا سکا چند روز کے بعد اُس نے بھی لومڑی کی ضیافت کی لیکن ایک شیشے میں کچھہ قیمہ ڈال اُس کے آگے رکھا اُس شیشے کی گردن لنبی اور تنگ تھی لقلق اپنی لنبی گردن کے سبب آسانی سے کھانے لگا لومڑی اگرچہ بھوکھی تھی پر کچھہ کھا نہ سکی مگر جو اُس کی چونچ سے کنارے لگتا وہ چاٹتی لومڑی پہلے بہت ناخوش ہوئی لیکن جب رخصت ہونے لگی

کہا جیسا میں نے کیا ویسا ہی تو نے کیا اِس پر ناخوش ہونا مجھے مناسب نہیں یہہ میرے واسطے عبرت ہے

## نقل ۳:

ایک مادہ عُقاب اپنے بچوں کے واسطے کچھ شکار تلاش کرتی تھی ایک لومڑی کا بچہ جو دھوپ میں پڑا تھا دیکھا اُس کو اُٹھا کر لے چلی اِتنے میں اُس کی ماں آئی اور رو رو کے کہنے لگی میرے بچے کو مت لیجاؤ میرے حال پر رحم کھاؤ ماں کو بچے کے مرجانے یا گم ہونے سے زیادہ کوئی دُکھ نہیں عقاب کا گھونسلا اونچے درخت پر تھا سمجھی کہ مجھے کسی طور سے کچھ خطرہ نہیں اِس لئے لومڑی کی آہ وزاری پر کچھ ترس نہ کیا بے خوف بے رحمی سے اُس کا بچہ اُٹھا کر لیگئی وہ سیانی لومڑی اُس کی سنگدلی سے بہت ناخوش ہوئی بدلا لینے کے واسطے ایک کھیت کی طرف جہاں کئی ایک آدمیوں نے ایک حلوان قربان کیا تھا دوڑی گئی اور وہاں سے لوکتی

منہہ میں لیکر اُس درخت کی طرف جہاں اُس عقاب کا گھونسلا تھا بدلا لینے کے واسطے دوڑی اور اُس درخت پر چڑھنے لگی یہہ دیکھہ کر وہ عقاب اپنے گھر کی خرابی سے دل میں بہت ڈری کہ شاید یہہ میرا گھر جلا دیگی یہہ سوچ کر بولی ای لومڑی معاف کر غرض بہت عذر کر اُس کا بچہ صحیح اور سلامت اُس کے حوالے کیا

## نقل ۱۴

ایک چھوٹے حرام زادے گدھے کو ایک روز سُوّر ملا وہ اُس سے بطور رمز بولا ای بھائی سلام سُوّر اُس کی گستاخی سے بہت ناخوش ہوا اور بولا مجھے عجب آتا ہے کہ تو ایسا بے شرم کیوں ہے اور جھوٹھہ کیوں بولتا ہے چاہا کہ اپنے دانت سے اُس کا پیٹ پھاڑے لیکن برداشت کر کے بولا ای بد ذات چلا جا اگرچہ میں تجھہ کو بہت سہج مار سکتا ہوں اور بدلا لے سکتا ہوں لیکن میں نہیں چاہتا کہ

تجھ ایسے کمینے جانور کے خون سے اپنی ڈاڑھ ناپاک کروں

## نقل ۱۶

ایک مینڈک جھیل میں سے جھانکتا تھا ایک میدان میں دیکھا کہ دو بیل آپس میں لڑتے ہیں اپنے دوست سے کہنے لگا دیکھہ وہاں کیا خراب کام ہو رہا ہے ای یار معلوم نہیں کہ ہم پر کیا آفت آوے دوسرے نے کہا ای یار یہہ کچھ نہیں تو کیوں ڈرتا ہے ہم کو اُن کی لڑائی سے کیا نقصان اُن کی ذات جُدی ریت دستور نِرالا ہم کو اُن سے کچھ نسبت نہیں وے اِس واسطے لڑتے ہیں کہ ایک دوسرے کو مار کر آپ گلے کا مالک ہو پہلے نے جواب دیا یہہ بات سچ ہے اُن کی ذات رسم دستور ہم سے ظاہر میں جُدا نظر آتا ہے لیکن جانو کہ ایک اُن میں سے فتح پاویگا اور جو مغلوب ہوگا سو وہاں سے بھاگ کر پناہ کے لئے یہاں آویگا اور ہم میں سے کئی ایک کو پاؤں میں مل ڈالیگا اب تو تو نے

دریافت کیا کہ اُن کی لڑائی میں ہم کو کیا نسبت ہے

## نقل ۱۶

ایک چیل کئی ایک دن کبوتر خانے کے آس پاس اُڑتی رہی اور اکثر اُن کے پیچھے لگی لیکن ایک کبوتر بھی اُس کے ہاتھ نہ آیا اِس لئے کہ وے اُس سے بہت زیادہ تیز پرواز تھے آخر چاہا کہ فریب سے اُن کو پکڑے آخر ایک روز قابو پاکر اُن کے پاس گئی اور ظاہر کیا میرے دل میں تمھاری طرف سے بدی کا ارادہ نہیں ہے بلکہ ہمیشہ چاہتی ہوں کہ جیسا تم پہلے خوش اور آزاد رہتے تھے اب بھی ویسا ہی خوش رہو اور میں نہایت غمگین ہوں کہ تم ہمیشہ دوسرے جانوروں کے ظلم اور حملے سے ڈرتے رہتے ہو اور خاص مجھ سے ناحق بے سبب دل میں اندیشہ کرتے ہو تم سمجھتے ہو کہ یہہ ہم پر زبردستی اور ظلم سے بادشاہت کیا چاہتی ہے تمھاری تسلی اور خاطر جمعی کے واسطے ایک تدبیر بتاتی ہوں جس سے ہمارے تمھارے

درمیان کچھ خلش فساد نہ رہے وہ تدبیر یہہ ہے کہ مجھے اپنا بادشاہ بناؤ اور سب بادشاہی حق اور بند وبست میرے حوالے کرو ناداں اِن کبوتروں نے قبول کیا چیل نے جلوس کے وقت اپنے تاج کی قسم کھائی کہ میں کبھی ظلم نکرونگی اور کبوتروں نے بھی قسم کھاکر کہا کہ ہم ہمیشہ وفاداری اور جاں نثاری میں قصور نہ کرینگے چند روز کے بعد وہ چیل اُن سے یوں کہنے لگی سنو یہہ بھی ایک بادشاہی حق ہے کہ جب میں چاہوں تم میں سے کسی کو کھاجاؤں یہہ کہہ کر کھانے لگی لیکن اُس نے اِسی پر قناعت نہیں کی اپنی برادری اور لڑکے بالوں کو بھی بُلایا اور اُن کو بھی یہی کام سکھایا جب کبوتروں نے اپنی یہہ خراب حالت دیکھی آپس میں کہنے لگے ہماری یہی سزا ہے افسوس ہم نے کیوں اُس کو آنے دیا

## نقل ۱۷

جب اگلے زمانے میں دو عورتیں رکھنے کا دستور تھا اُس وقت

ایک آدمی کے پاس دو جوروان تھیں ایک اُس کے ہم عمر ادھیڑ تھی یہہ سیانی عورت اپنا بڑھاپا اور عیب اچھے لباس اور دوسرے سنگار سے چھپاتی اور اُس سبب سے کبھی کبھی اپنے خصم کا دل لُبھاتی دوسری نوجوان سترہ برس کی نہایت خوب صورت تھی اس کو بناؤ کی کچھ حاجت نہ تھی وہ اپنے خصم کو بہت ہی خوش رکھتی لیکن وہ آپ خوش نہ تھی اُس آدمی کے سر کے بال کچھ کالے اور کچھ سُفید تھے اِس سے وہ آزردہ رہتی اور اُس کو معلوم ہوتا تھا کہ وہ مجھ سے عمر میں بڑا ہے جب اُس کے بالوں کو کنگھی کرتی گئی ایک سُفید بال موچنے سے اُکھاڑ ڈالتی اگرچہ وہ بوڑھا تھا لیکن وہ چاہتی تھی کہ وہ بوڑھا نظر نہ آوے وہ عورت جو اُس کی ہم عمر تھی وہ سمجھتی تھی کہ سفید بال میرے خصم کی بُزرگی اور عزت کا نشان ہیں چاہتی تھی کہ سب ویسے ہی ہو جاویں اور وہ بُزرگ صورت نظر آوے اور یہہ بھی چاہتی تھی کہ میں اُس سے جوان دکھائی دوں

جب اُس کی باری ہوتی تو کچھ کالے بال اُکھاڑ ڈالتی ایک کو دوسری کا ارادہ معلوم نہ تھا ہر ایک اِسی طرح سے کرتی رہی وہ آدمی سمجھتا تھا کہ محبت سے میری بہتری کا کام کرتی ہیں لیکن چند مُدت کے بعد کیا دیکھتا ہے کہ سر پر ایک بال بھی نہیں

## نقل ۱۲

ایک ہرن جنگل میں ایک جھاڑی میں سے نکلا اُس کے پیچھے کتے اور شکاری لگے وہ بھاگتا بھاگتا ایک کسان کے گھر کی طرف آیا بیلوں کے تھان کا دروازہ کُھلا دیکھ کر اندر گیا اور گھاس کی تال کے نیچے چھپ رہا ایک بیل نے اُس کی طرف دیکھ کر کہا کہ تم یہاں جان دینے کیوں آئے ہو البتہ مارے جاؤگے ہرن نے کہا ای بھائی اگر مہربانی سے مجھے چھپا رہنے دو تو مجھے اُمید ہے کہ میں بچ جاؤں قابو پاکر یہاں سے چلا جاؤنگا غرض وہ شام تک وہاں دبکا رہا؛ اتنے میں ایک بیل چرانے والا ہاتھ میں چار پانچ پولیاں لئے وہاں آیا لیکن اُس نے

اسے نہ دیکھا ہر ایک نوکر آیا گیا پر کسی نے اُس کو نہ دیکھا
داروغہ بھی دستور کے موافق آیا اور اِدھر اُدھر دیکھا بھالا
اُس کی نظر بھی نہ پڑا اس پر وہ ہرن خوشی کے مارے پھولا
نہ سمایا بیلوں کی طرف متوجہ ہو کر شکر کرنے لگا ای یارو
تم بڑے رحم دل ہو میں نے کبھی ایسے بامُروّت شخص نہیں دیکھے
ایک بیل نے جواب دیا ای یار ہماری کمال خوشی ہے کہ تو
ہر ایک صورت سے بچ جاوے لیکن یہاں ایک شخص ہے جس کو
تم نہیں جانتے ہو اُس کی سو آنکھیں ہیں اگر وہ آجاوے تو
تیری جان ایک گھاس کے تنکے سے بھی زیادہ بے قدر ہوگی
اتنے میں گھر کا مالک جو پڑوس میں ضیافت کھانے گیا تھا
آیا بیلوں کو دُبلا دیکھ کر تھان میں گیا اور کہا اِن کو کس واسطے
اور چارا نہ ڈالا پھر نیچے دیکھ کر بولا بیلوں کے نیچے گھاس
کم ہے کیا سبب اور ڈالو پھر بولا یہہ مکڑیوں کا جالا کیوں نہیں
نکالا میں نے کئی دفع کہا لیکن تم نے نہ سنا کیا میں آپ نکالوں

اِسی طرح وہ ہر ایک چیز کو دیکھتا تھا اتفاقاً گھاس میں سے ہرن کے سینگ نظر آئے اِس پر وہ پُکار کر کہنے لگا دوڑو یہاں ہرن دبکا ہے یہہ سنتے ہی نوکر دوڑے اور ہرن کو مارلیا

## نقل ۱۹

چاندنی رات میں ایک دُبلے بھوکھے بھیڑئے کو موٹا تازہ کُتّا ملا خیر و عافیت کے بعد بھیڑے نے اُس سے پوچھا ای یار تو تو خوب تازہ توانا نظر آتا ہے میں سچ کہتا ہوں کہ میں نے تجھ سا کوئی جانور موٹا تازہ آسودہ نہیں دیکھا بیان کیجئے کہ تم کیسے خوش گذران ہو ہرچند میں تم سے دس حصّے زیادہ محنت کرتا ہوں اِس پر بھی بھوکھوں مرتا ہوں کُتّے نے جواب دیا ای یار اگر تو مجھہ سا کرے تو تو بھی خوش رہے بھیڑئے نے پوچھا وہ کیا بات ہے کُتّے نے کہا رات کو گھر کی خبرداری کرنی اور چوروں کو نہ آنے دینا فقط یہی کام ہے بھیڑئے نے کہا جان و دل سے یہہ کام کرونگا اِس وقت میری حالت بہت تنگ ہے

ہیں ہر روز غذا کی تلاش کے واسطے جنگل میں حیران پریشان
پھرتا ہوں بارش یخ اور برف کے صدمے سہتا ہوں اگر
گرم گھر رہنے کو اور بیت بھر کھانا ملے تو میرے واسطے اِس
سے بہتر کوئی بات نہیں کُتّے نے کہا ہاں یہہ بات سچ ہے اب
کچھ سوچ مت کرو میرے پیچھے چلے آؤ یہہ کہہ کر چلے رستے میں
بھیڑیا کُتّے کے گلے پر کا نشان جو پٹّے سے پڑ گیا تھا دیکھکر
بہت متعجب ہوا اور بے اختیار بے قرار ہو کر پوچھنے لگا ای
یار یہہ کیا ہے کُتّے نے کہا کچھ نہیں بھیڑیے نے کہا نہیں صاحب
بیان کیجئے کُتّے نے جواب دیا اگر تم بجد اِس احوال کو دریافت
کیا چاہتے ہو تو سنو میں ذرہ درندہ بدخو ہوں اِس لئے دن کو
بندھا رہتا ہوں مُبادا کسی کو نہ کاٹوں اور رات کو چھوڑ دیتے
ہیں لیکن یہہ اِس واسطے کرتے ہیں کہ میں دن کو سو رہوں اور
رات کو بخوبی چوکی دوں سورج غروب ہوتے ہی مجھ کو
چھوڑ دیتے ہیں پھر جدھر میرا دل چاہتا ہے چلا جاتا ہوں اور

رات کو کھانے کے بعد میرا صاحب اپنے ہاتھ سے ہڈیاں وغیرہ کھانا میرے واسطے لاتا ہے اور جو ٹکڑا یا رچہ لڑکوں بالوں کے کھانے سے بچتا ہے سب میرے سامھنے ڈال دیتے ہیں معلوم کرو کہ ہر ایک مجھ کو چاہتا ہے اب تو تم نے دریافت کیا بھیڑیا یہہ سُنکر کھڑا رہا تب کُتّے نے کہا چلو کیا سوچتے ہو بھیڑئے نے کہا ای یار یہہ خوشی اور آرام تجھ کو ہی مُبارک ہو میرے نزدیک تو آزادگی بڑی چیز ہے اس طور سے جیسا تم نے بیان کیا اگر کوئی مجھ کو بادشاہ بھی کرے تو بھی قبول نہیں

## نقل ۲

ایک بھیڑئے نے بھیڑ کے بچے کو ایک بکری کے ساتھ دیکھ کر کہا ای بچے تم بھولے یہہ تمھاری ماں نہیں ہے بھیڑوں کے گلے کی طرف اشارہ کرکے بولا دیکھو تمھاری ماں وہاں ہے اُس نے جواب دیا ہوگی جس نے کئی ایک مہینے بہ لاچاری مجھ کو پیٹ میں رکھا اور اُس کے بعد بے فکر اِس دنیا میں ڈال دیا کیا

اُس کو تم میری ماں کہتے ہو میں تو اِس نیک بخت باحُرمت بکری کو اپنی ماں جانتا ہوں جس نے میری حالت پر رحم کھایا اور مجھے پالا پوسا بلکہ اپنے بچے سے بچا کر مجھ کو دودھ پلایا اُس نے کہا یہہ بات سچ ہے لیکن چاہئے کہ جس نے تجھے جنا اُس کی محبت دل میں رکھے جواب دیا معاذ اللہ میں کیوں بولوں کہ اُس نے مجھ کو جان دی اِس لئے کہ اُس کو اتنا بھی معلوم نہ ہوا کہ میرا بچہ کالا ہوگا یا سفید فرض کیا کہ اُس نے مجھے جنا لیکن یہہ میرے ساتھ بڑا احسان کیا کہ اُس نے نر جنا جس سے میں ہر روز قصابوں سے ڈرتا رہتا ہوں جس نے جنم سے آج تک کسی طرح میرے ساتھ مُروّت احسان محبت نہ کی اُس کو میں کیونکر اپنی ماں بولوں اور محبت کروں میں تو اِس بکری رحم دل کو اپنی ماں جانتا ہوں جس نے مجھے پالا اور آج تک پالتی ہے

## نقل ۲۱

ایک روز مور نے جو نو سے عرض کی اے دیبی میری آواز

بہت خراب ہی دیکھو بُلبُل کیسی خوش الحانی سے موصوف ہی ہر ایک آدمی اُس کی آواز سنکر خوش ہوتا ہی اور جب میں بولتا ہوں تو مُنہہ کھولتے ہی میری بدآواز پر لوگ ٹھٹھے مارتے ہیں دیبی نے اُس کی یہہ التجا سُنکر بہت مہربانی سے کہا ای میرے عزیز جانور اگر بُلبُل خوش الحانی سے موصوف ہی تو تو بھی خوب صورت اور ڈیل ڈول میں بڑا ہی اُس نے کہا جب میری اواز خوب نہیں تو میری بزرگی اور خوب صورتی کس کام کی تب دیبی نے سنکر یوں کہا اور رخصت کیا ای عزیز خدا نے ہر ایک مخلوق کو ہر ایک وصف سے موصوف کیا ہی تجھ کو خوب صورتی عقاب کو زور بُلبُل کو خوش الحانی توتے کو گفتگو فاختے کو بے جُرمی جیسا وہ ہر ایک اپنی اپنی قسمت پر راضی ہی ویسا ہی تو بھی راضی برضا رہ اگر تو ایسا کریگا تو تو بھی ہمیشہ خوش رہیگا

## نقل ۲۲

ایک بھوکھی لومڑی انگوروں کے منڈوے تلے آئی دیکھا کہ انگور کے خوشے خوش رنگ پکے لٹکتے ہیں لیکن بہت اونچے ہر چند چاہا اور بہت کودی لیکن ایک انگور اُس کے ہاتھ نہ لگا آخر لاچار ہو کر یوں بولی جو چاہے سو لے میں تو ایسے کچے اور کھٹے نہ کھاؤنگی یہہ کہہ کر چلی گئی

## نقل ۲۳

ایک سانپ لوہار کی دوکان میں آیا کچھ کھانے کی تلاش میں اِدھر اُدھر پھرنے لگا ایک سوہان دیکھ کر اُس کو چبانے لگا سوہن نے کہا ای یار بہتر یہی کہ تم مجھکو چھوڑ دو میرے چبانے سے تجھ کو کچھ فایدہ نہ ہوگا اِس لئے کہ کام کے وقت میں لوہے اور فولاد کو کھا جاتا ہوں

## نقل ۲۴

ایک لومڑی کوئے میں گر پڑی ہر چند کوشش کی لیکن کچھ فایدہ نہ ہوا اِتنے میں ایک بکری وہاں پانی پینے آنکلی لومڑی

سے پوچھا ای بہن یہہ پانی اچھا ہے جواب دیا واہ ایسا میٹھا
کہ میں اُس کی تعریف نہیں کرسکتی میں نے اتنا پیا ڈرتی ہوں کہ
میں شاید بیمار نہ ہو جاؤں بکری یہہ سنکر بے سوچ اندر
کودی لومڑی اُس کے سینگوں پر پاؤں رکھہ سہج کوئے
کے باہر آئی اور بکری وہیں رہگئی

## نقل ۲۷

ایک گاؤں والے نے جاڑے کے موسم میں ایک سانپ
کو جو برف اور سردی کے مارے ادہ موا باڑ کے نزدیک
پڑا تھا دیکھا اُس کے حال پر ترس کھاکر اُس کو اپنے گھر میں
لایا اور آگ کے نزدیک رکھا ذرہ دیر کے بعد جب گرمی پہنچی
لہرانے اور اُس کی جورو بچے پر دوڑنے لگا اور پھنکاری
مارنے یہہ شور اور جورو بچے کا چلانا سنکر وہ ہاتھہ میں ایک
لٹھہ لئے دوڑا آیا اور اُس کو مار ڈالا اور یہہ بات بولا ای
بد ذات جِس نے تیرے ساتھہ نیکی کی اور جان بچائی اُس کا

یہی نتیجا ہے جو تو کیا چاہتا تھا مر جا ای بد ذات ایک دفع
موت کا عذاب تیرے واسطے بس نہیں بلکہ بہت دفع

## نقل ۲۶

کہتے ہیں کہ کسی زمانے میں پہاڑوں میں سے رونے چلانے کی آواز آنے لگی دور اور نزدیک کے سب لوگ سُنکر وہاں گئے دیکھیں کہ اُس میں سے کیا پیدا ہوتا ہے بہت دیر تک منتظر رہے آخر ایک چوہا اُس میں سے نِکلا

## نقل ۲۷

ایک دن ایک مکھی اور چیونٹی دونوں اپنی اپنی بزرگی اور فضیلت کی بابت جھگڑنے لگیں اور بہت گرمی اور تپاک سے اُس مقدمے میں بحث و تکرار کرتے مکھی نے کہا میری بزرگی مشہور ہے اور بہت خوب بن آئی خدا کی نیاز اور قربانی کے واسطے جو جانور ذبح ہوتا ہے پہلے میں اُس کی انتریوں کا مزہ چاکھتی ہوں مسجد اور خانقاہوں میں سب سے بہتر جگہہ مجھے مِلتی ہے اور

میں اکثر قربان گاہ میں جاتی ہوں دربار میں بے روک ٹوک چلی جاتی ہوں اور بادشاہ کے کاندھے پر بے تکلف جا بیٹھتی ہوں ہر ایک نازنین خوب صورت عورت جو میری طرف سے ہو کر نکلتی ہے اگر مرا دل چاہتا ہے تو میں اُس کے لب شیرین پر جا بیٹھتی ہوں کھانے پینے کے واسطے مجھے کچھ محنت اور دقت نہیں ہر ایک بہتر چیز بے رنج اور تردد میسّر ہے تو بیچاری غریب میرے درجے اور بزرگی کو کیا پاتی ہے اور میری برابری کب کر سکتی ہے چیونٹی یہہ اُس کی بات سنکر بولی خدا کی نیاز میں جانا البتہ بزرگی اور عزت ہے مگر جب کوئی بلاوے میں نہیں چاہتی کہ بن بلائے تیری طرح بے شرمی سے کہیں جاؤں تو جو دربار بادشاہ اور نازنینوں کے لب پر جا بیٹھنے کا فخر کرتی ہے سو بھی بیجا ہے اِس لئے کہ ایک دن میں گرمی کے موسم میں دانہ لانے کے واسطے جاتی تھی تم میں سے ایک شخص کو شہر پناہ کے تلے غلیظ چیز پر جس کا نام

لینا مناسب نہیں بیٹھے دیکھا وہ عزیز اُس کو چھیڑ چھیڑ کہتا تھا
تھا سجدوں میں جو تو جاتی ہے سو اِس کا سبب یہہ ہے کہ
تو سست اور مجہول ہے اِس لئے وہاں جا رہتی ہے کہ کچھ تکلیف
نہ ہو مجھے خوب معلوم ہے کہ جو لوگ سست ہیں اور کوئی اُن
کو مجلس میں نہیں آنے دیتا وے قربان گاہ اور تکیوں میں
جا بیٹھتے ہیں تو کہتی ہے کہ میں کچھ کام نہیں کرتی بے محنت مجھے سب
کُچھ ملتا ہے یہہ سچ ہے لیکن جب تو گرمی کے دن کھیل تماشے
میں کھوتی ہے تو جاڑے میں بھوکھ سے مرجاتی ہے اور ہم
گرم گھروں میں کھاتے پیتے خوشی سے گذران کرتی ہیں

## نقل ۲

ایک تازی کتا جوانی میں بہت چالاک تیز رو تھا اکثر اُس عالم
میں بہت سا شکار مارتا اور صاحب کا دل خوش رکھتا آخر بوڑھا
ہو گیا اور اِس سبب سے اُس کا زور اور قوت بھی بہت کم ہوئی
اُس حالت میں ایک روز اُس کا صاحب شکار کو گیا ایک کھیت

میں سے ایک ہرن نکلا اُس نے وہ کُتا اور دوسرے کُتے اُس کے پیچھے چھوڑے اُس کُتے نے باوجود کم زوری اور بڑھاپے کے سبب سے پہلے جاکر اُس ہرن کی ٹانگ پکڑلی اُس کے دانت کچھ ٹوٹے اور کئی ایک ہل رہے تھے اِس سبب سے وہ اُس کو گھکر نہ پکڑ سکا اِس صورت میں ہرن اُس کے منہہ سے چھٹکر چلا گیا یہہ دیکھہ اُس کا صاحب بہت غصّے میں آیا اور مارنے دوڑا تب کُتّے نے بہت عاجزی سے کہا ای صاحب اپنے قدیم نمک حلال نوکر کو مت مارئے میں نے جان بوجھکر ہرن کو نہیں چھوڑا لیکن کیا کروں ضعیفی اور کم زوری کے سبب سے چھوٹ گیا اگر آپ کو اِس میری حالت سے ناخوشی حاصل ہوتی ہی تو واجب ہی کہ میری پہلی خدمت گذاری یاد رکھیں

## نقل ۲۹

ایک چیل بہت مدت تک بیمار تھی جب دیکھا کہ اب جینے کی امید نہیں تب اپنی ماں سے کہا ای ماں ہر ایک مسجد اور خانقاہ

میں جاکر میرے حق میں دعا مانگ کہ میں چنگی ہو جاؤں اُس نے جواب دیا اے لختِ جگر میں ہر ایک صورت سے چاہتی ہوں کہ تو صحت پاوے لیکن میں ڈرتی ہوں کہ اِس حالت میں خدا میری دُعا قبول نہ کرے اور میں بھی تمہاری خاطر کیا منہہ لیکر دعا مانگوں اس لئے کہ تیری ساری عمر چوری اور بدکاری میں گذری یہاں تک کہ خدا کی نیاز میں سے بھی چُرانے اور لیجانے کا خوف نہ کیا

## نقل ۳۰

ایک روز بہت آندھی چلی یہاں تک کہ جنگل کے سب درخت ہل گئے اور بہت سا شور پیدا ہوا گئی ایک خرگوش جو ایک رمنے میں رہتے تھے یہہ شور سُنکر بہت گھبرائے اور دیوانوں کی طرح اِدھر اُدھر بھاگنے لگے چاہا کہ اپنے تئیں سلامتی کی جگہہ پہنچاویں اور اگر یہہ میسر نہ ہو تو بہتر ہی کہ اِس مصیبت سے اپنے تئیں ہلاک کریں اِسی تردّد میں تھے کہ اِتنے میں بارتو تی دیکھکر اُس میں سے نکلے اور بھاگتے چلے ذرہ دور

آگے ایک ندی ملی یہہ دیکھکر بہت نااُمید ہوئے اور آپس میں کہنے لگے اے یارو ہم جدھر جاتے ہیں اُدھر ہمارے پیچھے ایک نہ ایک آفت لگی ہی آتی ہے بہتر ہے کہ اِس ندی میں ڈوب مریں تاکہ اِس مُصیبت سے چُھٹکارا پاویں ایسے جینے سے مرنا بہتر ہے یہہ ارادہ کر کے جب کنارے پہنچے کئی ایک مینڈک جو وہاں بیٹھے تھے اُن کو دیکھ کر ڈرے اور ندی میں کود پڑے یہہ دیکھ کر ایک بوڑھے سیانے خرگوش نے اُن سے کہا کھڑے رہو خبردار مت ڈوبو دیکھو جیسا ہم کو خوف و ہراس ہے ویسا ہی دوسرے جانوروں کو بھی ہے مت سمجھو کہ ہم ہی سب سے زیادہ دُکھیارے ہیں بلکہ ضرور ہے کہ اُن کی حالت سے عبرت گزیں ہوں اور جو دُکھ سُکھ خدا نے قسمت میں لکھا ہے سہیں اور صبر کریں

## نقل ۳۱

ایک شیر گرمی اور شکار کرنے کے سبب سے بہت تھک گیا اور ایک بڑے جھاڑ کے نیچے لیٹ گیا سونے کے وقت کئی ایک

چوہے اُس کی پیٹھ پر کودنے لگے اِس سے وہ چونک پڑا اُن میں سے ایک کو اپنے پنجے میں پکڑ لیا اور چاہا کہ اُس کو مار ڈالے اِتنے میں اُس غریب چوہے نے بہت عاجزی سے کہا ای شیر مجھ غریب پر رحم کر تم کو لازم نہیں کہ ایسے چھوٹے کم زور کے مارنے سے بدنام ہو شیر نے سوچ کر جانا کہ سچ تو کہتا ہے یہہ سوچ کر اُس کے حال پر ترس کھایا اور وہیں اُس کو چھوڑ دیا چند روز کے بعد وہی شیر کہیں شکار کے وقت شکاریوں کے جال میں پھنس گیا بہت چاہا کہ اُس میں سے نکلے لیکن نہ نکل سکا آخر لاچار ہو کر بھبکنے لگا چوہے نے یہہ آواز سُنکر معلوم کیا کہ وہی شیر ہے وہیں وہاں گیا اور بولا ای شیر میں تمھارا دوست ہوں دل میں کچھ اندیشہ مت کرو یہہ کہکر وہ جال اپنے تیز دانتوں سے کاٹ ڈالا اور اُس کو اِس آفت سے چھڑا دیا

## نقل ۳۲

شیر مذکور چوہے کے احسان سے بہت خوش ہوا دل میں

لایا مناسب نہیں کہ میں سخاوت اور شجاعت میں کسی جانور سے کم کہلاؤں یہہ سوچ کر چاہا کہ اُس چوہے کے ساتھہ احسان کے بدلے کچھہ احسان کرے یہہ سمجھہ اُس سے کہنے لگا ای چوہے جو تو مجھہ سے مانگیگا سو میں تم کو دونگا چوہا اس بات سے بہت خوش ہوا ایسا کہ خوشی کے مارے اپنے تئیں بھول گیا نہ سمجھا کہ کون سی چیز اُس سے مانگنی مجھے لایق ہے اور کون سی چیز وہ دے سکتا ہے بے تامل شوخی سے بولا ای شیر اپنی بیٹی مجھہ کو بیاہ دے شیر نے یہہ بات قبول کی لیکن شادی کے وقت وہ شیر زادی کہ بہت جوان اور چنچل تھی بے فکری سے چلنے لگی اِتفاقاً اپنا پنجہ دولھے پر جو اُس کے لینے کو آتا تھا رکھہ دیا وہیں وہ بیچارہ پس کر مر گیا

## نقل ۳۲

ایک زمیندار جنگل میں گیا اور اِدھر اُدھر دیکھنے لگا جھاڑوں نے یہہ دیکھہ کر اُس سے پوچھا تم کو کیا چاہیے اُس نے کہا میں

ایک لکڑی کا ٹکڑا الکھاڑی کا دستہ بنانے کو چاہتا ہوں یہہ سنکر انھوں نے ایک مضبوط لکڑی کا ٹکڑا اُس کو دیا اُس نے لیکر کلھاڑی میں لگایا اور کاٹنے لگا بے رحمی سے سب سے اونچے اور اچھے جھاڑ کاٹ ڈالے تب بلوط نے ساگوں سے کہا ای یار یہہ ہماری نیکی کا بدلا ہی۔ ہمارا کیا ہمارے ہی آگے آیا۔

## نقل ۳۴

ایک ہرن اور گھوڑا ایک میدان میں چرا کرتے ایک روز ہرن نے اپنے تیز سینگوں کے بل سے اُس گھوڑے کو وہاں سے ہانک دیا گھوڑا اپنا بدلا لینے کے واسطے ایک آدمی کے پاس گیا اور اِس بات میں اُس سے مدد چاہی وہ آدمی لگام دے اور زین باندھ کر اُس پر سوار ہوا اِس صورت سے دشمن پر فتح پائی اُس کے بعد آدمی سے کہا ای صاحب میں نہایت شکرگذار ہوں اب مجھے رخصت کیجئے اُس نے جواب دیا مجھے پہلے معلوم نہ تھا کہ تم ایسے کام کے جانور ہو اب تو میں تجھ کو کبھی نہ چھوڑونگا

## نقل ۳۵

ایک گاؤں کے سادے بھولے چوہے نے ایک روز شہری چوہے کی ضیافت کی وے دونوں لڑکپن سے دوست جانی تھے اِس سبب سے وہ بے عذر وہاں آیا گھر کے مالک نے چاہا کہ اُس کی ضیافت تکلف سے کرے اور بہت عزّت اور حُرمت سے پیش آوے اِس لئے اُس نے کچھ بتانے اور بکری کا گوشت اور آٹا اور کچھ پنیر اُس کے آگے لا رکھا اور سیب کا ٹکڑا تازہ اور بچا اُس میں سے آپ کُچھ نہ کھایا اِس اندیشے سے کہ شاید مہمان کو بس نہ ہوگا لیکن اُس کی خاطر کے واسطے گیہوں کی نالی منھہ میں لیکر چباتا رہا آخر شہری چوہے نے اُس سے کہا اے یار اگر اجازت ہو تو میں کُچھ کہوں وہ بولا کہو بھائی وہ کیا بات ہے جواب دیا تم ایسے خراب ناپاک بل میں کیسے رہتے ہو یہاں تو جنگل میدان پہاڑ اور نالوں کے سِوا اور کچھ نظر نہیں آتا تمھاری دانست میں انسان

کی گفتگو جانوروں کے پیچھے سے بہتر ہی کہ نہیں اور دربار کا تماشا اور آرائش اِس اُجاڑ جنگل سے افضل نہیں لو اب میری بات سنو البتہ تم کو بہت فائدہ ہوگا مت سوچو میرے ساتھ چلو یاد رکھو ہم سب فانی ہیں فرصتِ وقت غنیمت سمجھو اِس دنیا میں جو دم خوشی سے گذرے بہتر ہی معلوم نہیں کل کیا ہوگا ایسی ایسی بات چیت سے اُس چوہے کا دل راغب ہوا آخر اُس نے اقرار کیا رات کے وقت چلونگا غرض شام کے وقت وے دونوں شہر کی طرف چلے آدھی رات کو وہاں پہنچے اور ایک حویلی میں گئے جہاں ایک روز اوّل بہت بڑی ضیافت ہوئی تھی گئی ایک اچھے گوشت کے ٹکڑے اور بہتر غذا نوکروں نے چُرا کر کھڑکیوں کے پیچھے چھپائی تھی شہری چوہے نے اُس کو غالیچے پر بٹھایا آپ اُس کی ضیافت میں مشغول ہوا ہر ایک چیز پہلے آپ چاکھتا اور اُس کو دیتا وہ کھا کر خوش ہوتا اور کہتا واہ کیا مزیدار ہی یکایک کسی نے دروازہ کھولا بہہ آواز سُنکر

بہت ڈرے اور گھبرا کر اِدھر اُدھر بھاگنے لگے اِتنے میں دو تین کُتّے بھی بھونکنے لگے تب تو وہ گاؤں کا چوہا ڈر کے مارے بے ہوش ہوا آخر سنبھل کر بولا ای یار اگر شہر میں ایسا مزہ اور زندگی ہے تو یہہ تم کو مبارک ہو میں باز آیا ایسی خوشی سے مجھ کو تو میرا بِل اور بنّانے ہی خوب ہیں

## نقل ۳۶

ایک چھوٹے دُبلے چوہے نے بہت محنت سے اناج کے ٹوکرے میں چھوٹا چھید کیا اور اندر گیا کھا پیکر ایسا موتا ہوا کہ جب وہ اُس میں سے باہر آنے لگا نہ نکل سکا ایک نیولا جو دور سے یہہ تماشا دیکھتا تھا پکار کر بولا ای یار اگر تو اِس سے نکلا چاہتا ہے تو ایک تدبیر ہے چاہیئے کہ جیسا تو پہلے دُبلا تھا ویسا ہی ہو جاوے تب شاید اِس سوراخ سے نکلے

## نقل ۳۷

اگلے زمانے میں پیٹ اور دوسرے اعضا بول سکتے تھے ہر ایک

کو اختیار اور جُدا جُدا خیال تھا ایک روز پیٹ کی چال پر وے
سب ناخوش ہوئے آپس میں کہنے لگے یہہ پیٹ کچھ کام نہیں
کرتا ہم لاتے ہیں اور وہ کھاتا ہے چاہئے کہ اِس کے بعد
کوئی اُس کے واسطے کچھ محنت نہ کرے اور نہ کھلاوے آخر
یہی قرار ٹھہرا کہ اس کو آیندہ کچھ نہ دیجئے وہ اپنا کام آپ کر لے
ہاتھ نے کہا اگر وہ بھوکھ سے مر بھی جاوے تو بھی میں اُس
کی خاطر ایک انگلی نہ ہلاؤنگا مُنہہ نے کہا اگر میں اس کے واسطے
کچھ کھاؤں تو خدا کرے میں گُنگا ہو جاؤں دانتوں نے کہا اگر
ہم اُس کے لئے ایک لقمہ بھی چباویں تو سڑ جاویں ہر ایک
قسم کھا کے اسی طور سے جیسا ذکر ہوا رہا آخر چند روز کے
بعد یہہ حالت ہوئی کہ بھوکھ کے مارے ہر ایک عضو سوکھ کر
کانٹا ہو گیا فقط ہڈیاں اور چمڑا رہ گیا تب تو ہوش میں آئے
اور معلوم کیا کہ پیٹ کے سِوا ہمارا نِباہ نہیں اگرچہ وہ ظاہرا
سُست نظر آتا ہے لیکن ہماری خوبی اور رونق اُسی سے

ہی جیسا ہم اُس کی پرورش کرتے ہیں ویسا ہی وہ بھی ہمارے
کام آتا ہی

## نقل ۳۸

ایک مادہ چنڈول نے گیہوں کے کھیت میں جو پکنے پر تھا بچے
دیئے اُس کو اندیشہ آیا کہ شاید اِس سے آگے کہ میرے
بچّے اُڑنے کے لایق ہوں کھیت کاٹنے آویں تو بڑی خرابی ہی
یہہ فکر کر کے جب دانہ لانے چلی اپنے بچوں سے یہہ بات
کہی جو میرے پیچھے کوئی کچھہ بات کرے مجھہ کو بولیو یہہ کہکر
چلی گئی ذرہ دیر کے بعد کھیت کا مالک وہاں آیا اور اپنے
بیٹے کو بولا ای بیٹے میں سمجھتا ہوں کہ یہہ کھیت پک چکا کل فجر
اپنے دوستوں کے پاس جاؤ اور اُن کو بولو کھیت کاٹنے
میں ہماری مدد کرو جب اُن کی ماں گھر میں آئی اُس کے بچے
پر پھیلا کرا ور چیں چیں کر کے اُس کے آس پاس پھرنے لگے
اور جو گذرا تھا سو بیان کیا اور بولے ای ماں ہم کو جلدی

یہاں سے لے چل ماں نے کہا اے بیٹو خاطر جمع رکھو اس لئے
کہ جو کھیت کا مالک اپنے پڑوسی اور دوستوں پر بھروسا
رکھتا ہے تو مجھے یقین ہے کہ یہہ کھیت کل نہ کٹیگا دوسرے روز
پھر وہ باہر گئی اور چلتے وقت بچوں سے وہی بات کہی اتنے
میں کھیت کا مالک آیا اور بہت دیر تک اُن کا رستہ دیکھتا رہا
لیکن کوئی نہ آیا دھوپ بھی تیز ہوئی اور کچھہ کام نہ ہوا تب
بیٹے سے کہنے لگا اِن دوستوں کا کُچھہ بھروسا نہیں بہتر
ہے کہ تم اپنے چچا اور چچیرے بھائیوں کے پاس جاکر بولو کہ
کل فجر ہی کھیت کاٹنے میں شریک ہو یہہ بات سُنکر بہت ڈرے
جب اُن کی ماں گھر میں آئی یہہ احوال بھی کہہ سنایا یہہ سُنکر
اُس نے جواب دیا اے بیٹو تم ہرگز اپنے دل میں خوف نہ کرو
مجھے بھروسا نہیں کہ سگے سگوں کے کام آویں لیکن کل جو سنو
سو مجھہ سے ظاہر کرو یہہ کہکر معمول کے موافق باہر گئی دوسرے
دن کھیت کا مالک آیا اور بہت دیر تک اپنے خویش اقارب کا

منتظر رہا لیکن کوئی نہ آیا تب اُس نے اپنے بیٹے سے کہا اے بیٹے دو درانتیاں تیز کر کے رکھو ہم آپ اپنا کھیت کاٹینگے یہہ بات سنکر بچوں نے اپنی ماں سے یہہ احوال کہا اور بہت ہی گھبرائے تب اُن کی ماں نے جواب دیا اب بجواب یہاں سے جانا ضرور ہوا اب یہاں رہنا ہمارے حق میں ہرگز مناسب نہیں یقین ہے کہ کل یہہ کھیت کٹ جائیگا اِس واسطے کہ جو آدمی اپنا کام آپ کرنے کے واسطے مستعد ہوتا ہے اکثر انجام پاتا ہے یہہ کہکر وہ اُسی وقت اپنے بچوں کو وہاں سے دوسری جگہہ لیگئی دوسرے دِن کھیت کا مالک آیا اُس نے اور اُس کے بیٹے نے مِلکر کھیت کاٹ ڈالا

## نقل ۳۹

ایک دن رات کے وقت ایک ضِدی بچہ روتا چلاتا تھا ہر چند دائی نے چاہا کہ چُپ رہے لیکن وہ باز نہ آیا آخر اُس کو دھمکا کر کہا اگر تو چپ نہ رہیگا تو میں تجھے گھر کے باہر بھیڑیے کے آگے

پھینک دونگی اتفاقاً ایک بھیڑیا اُسی وقت دروازے کے
نزدیک اِدھر اُدھر پھرتا تھا عورت کی بات سنکر جاناکہ وہ
سچ بولتی ہے اِس واسطے بہت دیر تک گھر کے نزدیک کھڑا
رہا آخر وہ بچہ روتے روتے تھک کر سو گیا اور بھیڑیا بھوکھا
جنگل کو پھر گیا قضاکار ایک لومڑی اُسکو ملی اور دیکھا کہ وہ
حقیر اور بے قرار گھر کو جاتا ہے حیران ہو کر اُس سے پوچھا
تجھے کیا ہوا آج کیوں ایسا بھوکھا چلا آتا ہے اُس نے کہا
افسوس اے لومڑی مت پوچھ میں ایسا نادان ہوا کہ دائی کی
بات پر بھول گیا آخر نا اُمید پھر آیا

## نقل ۴

ایک کچھوا اپنی حالت سے تنگ ہوا اور زمین پر چلتے چلتے تھک
گیا چاہا کہ آسمان کا تماشا دیکھے اور دل بہلاوے یہہ سوچکر
ہر ایک جانور سے کہنے لگا اگر کوئی مجھکو ہوا پر لیجاوے
اور دنیا کے عجائبات بتاوے تو میں بھی جواہر بیش قیمت جو

زمین میں میرے سوا کسی کو معلوم نہیں بتلاونگا عقاب نے
یہہ بات قبول کی اور اُس کو ہوا پر لیجا کر سب جو اُس کو منظور
تھا دکھایا پھر وہ بولا اب مجھے بھی جواہر بتلاؤ کچھوا یہہ سُنکر
حیلے حوالے کرنے لگا یہہ دیکھ کر وُہ غُصّے ہوا اور اُس کے
نرم پیٹ میں پنجے مار ہلاک کیا

## نقل ۱۴

ایک روز اُتر کی ہوا اور سورج کے درمیان اپنی اپنی بزرگی اور
فضیلت کی بابت جھگڑا ہونے لگا اتنے میں ایک مسافر بڑا دگلا
پہنے وہاں آنکلا دونوں نے یہہ دیکھکر اقرار کیا جو اُس مسافر
کا دگلا اُتارے وہی بڑا ہے پہلے اُتر کی ہوا بہت سردی
اور زور سے بہنے لگی اور مینہہ بھی برسانے لیکن جوں جوں
وہ زور سے چلتی تھی تیوں تیوں وہ مُسافر دگلا اپنے بدن پر
لپیٹتا جاتا تھا آخر وہ تھک کر رہ گئی پھر سورج آگے آیا پہلے
اُس نے آسمان میں سے سردی کا بخار نکال ڈالا اُس کے

بعد اپنی تاب تیز کر کے اُس مُسافر کے سر پر چمکنے لگا وہ آدمی دھوپ کی تاب نہ لا سکا گھبرا کر دگلا اُتار ڈالا اور درختوں کی چھاؤں میں جا بیٹھا

## نقل ۱۶۲

ایک گدھے نے شیر کا چمڑا کہیں پایا پہنکر جنگل اور کھیتوں میں چرنے لگا سب جانور اُس کو دیکھ کر بہت ڈرے آخر اُس کو اُس کا مالک بھی ایک روز مِلا چاہا کہ اُس کو بھی ڈراوے صاحب نے اُس کے لنبے کان دیکھ پہچانا اور بڑی لٹھ ہاتھ میں لیکر اُس کو خوب مارا اور بولا اگرچہ تو شیر کا چمڑا پہنکر پھرتا ہے لیکن تو تو گدھا ہی ہے

## نقل ۱۶۳

ایک مینڈک جھیل میں سے کود کر ٹیلے پر جا بیٹھا اور ہر ایک حیوان سے کہنے لگا میں قابل حکیم ہوں ہر ایک بیماری کا علاج جانتا ہوں میرے موافق کوئی حکیم نہیں وہ ایسا ٹھہرا کر

بولتا تھا کہ کوئی اُس کی بات نہ سمجھا لیکن معلوم کیا کہ وہ بڑا قابل آدمی ہے اِس لئے جو وہ بولتا گیا کان لگا کر سُنتے رہے ایک لومڑی وہاں حاضر تھی خفگی سے بولی تو ایسی بے شرمی سے کیوں بولتا ہے تیرا مُنہہ تو دُبلا اور سفید ہے اور بدن داغدار ہے اگر تو ایسا ہی حکیم ہے تو اپنا علاج کیوں نہیں کرتا

## نقل ۴۶

ایک کُتّا بڑا بدذات تھا ہر ایک کو کاٹنے دوڑتا اِس لئے اُس کے مالک نے اُس کے گلے میں لکڑی کا ٹکڑا باندھا وہ نادان کُتّا سمجھا کہ یہہ میری بزرگی اور عزت کا نشان ہے ایسا مغرور ہوا کہ دوسرے کُتوں کی طرف حقارت سے دیکھنے لگا اور کبھی اُن کی مجلس میں نہ جاتا ایک روز ایک سیانے دغاباز کُتے نے اُس سے کہا اے یار تجھے اِس پر فخر کرنا لازم نہیں یہہ عزت کا نشان نہیں بلکہ ذلت کا ہے

## نقل ۴۵

ایک اونٹ نے ایک روز جوپیٹر سے عرض کی اے جوپیٹر میری حالت نہایت خراب ہے مجھے بیل یا دوسرے جانوروں کے موافق سینگ نہیں جس سے دشمن کے ہاتھ سے بچوں اس واسطے میں بہت غریبی سے گذارش کرتا ہوں مہربانی سے مجھے ایسی چیز جو مناسب ہو اور ہر وقت کام آوے دیجئے جوپیٹر اُس نادان سادہ لوح گستاخ کی بات پر بے اختیار مُسکرایا لیکن اُس کی عرض قبول نہ کی اور بولا تجھے کچھ نہ ملیگا بلکہ تیری گستاخی اور نامعقول عرض کی یہی سزا ہے کہ تیرے کان چھوٹے ہو جاویں

## نقل ۴۶

دو آدمی جنگل میں چلے جاتے تھے آپس میں قرار کیا کہ ہر ایک خوف و خطرے میں ایک دوسرے کا مددگار رہے ذرہ دور آگے بڑھے تھے کہ ایک ریچھ اُن پر دوڑا ایک اُن میں سے لاغر اور

چالاک تھا جھٹ وُہ ایک درخت پر چڑھ گیا دوسرا اُست
خوف کے مارے مُنہہ کے بل زمین پر گر پڑا اور مُردے
کے مُوافق دم سادھ کر اکڑا ہوا پڑا رہا اتنے میں ریچھ آیا
اور اُس کو سونگنے لگا اُس کو معلوم ہوا کہ یہہ مُردہ ہے یہہ
سمجھ اُس کو نہ چھیڑا صحیح سلامت چھوڑ جنگل میں چلا گیا اُس کے
بعد اُس کا رفیق درخت پر سے اُترا اور مُسکرا کر پوچھا اے
یار وُہ ریچھ تیرے کان میں کیا بولا میں نے درخت پر سے
دیکھا کہ اُس نے تیرے کان کے نزدیک اپنا مُنہہ لگا کُچھ
کہا اُس نے جواب دیا اے دوست اُس نے فقط مجھ سے یہی
بات کہی تھی کہ پھر کبھی ایسے نامرد جھوٹھے کی بات باور نہ کیجیو جیسے تم ہو

## نقل ۱۶

ایک مرزا کے سر کے بال بڑھاپے کے سبب گر پڑے اِس
سبب سے اس نے بالوں کی ٹوپی بنا کر سر پر رکھی ایک روز
اپنے رفیقوں کے ساتھ شکار کو گیا یک بیک ہوا کے جھٹکے

سے اُس کی ٹوپی اُڑ گئی رفیق یہہ دیکھہ کر بے اختیار ہنسے اور وُہ آپ بھی بہت ہنسکر بولا ای یار وجب میرے اصلی بال سر پر نہ رہے تو ممکن ہی کہ نقلی رہیں

## نقل ۴۸

ایک مٹّی کا برتن اور دوسرا پیتل کا دونوں ایک ندّی کنارے دھرے تھے پانی کے چڑھنے سے بہ چلے مٹّی کا برتن ڈرا کہ میں شاید ٹوٹ جاؤنگا پیتل کے برتن نے اُسکو اِس سوچ میں دیکھہ کر کہا ای یار کچھہ اندیشہ مت کر میں تجھہ کو بہت خبرداری سے لے چلونگا اُس نے جواب دیا ای یار خدا کے واسطے میرے پاس مت آ میں تجھہ سے بہت ڈرتا ہوں اِس لئے کہ اگر تو مجھہ پر پڑے یا میں تجھہ پر پڑوں تو البتّہ میں ہی ٹوٹ جاؤنگا اِس لئے بہتر یہی ہی کہ ہم دونوں دور ہی رہیں

## نقل ۴۹

ایک روز مور اور بگلا کہیں دونوں ملے مور نے اُس کو دیکھ کر اپنی دم اُٹھائی اور اپنے رنگین پر پھیلا کر اُس کی طرف حقارت سے دیکھنے لگا بگلا اُس کا غرور توڑنے کے واسطے اُس سے یوں بولا اے یار البتّہ مور رنگین اور زیبا پروں کے سبب سے خوش نما جانور ہے لیکن میری دانست میں زمین پر چلنے اور چھوکروں کی کھیل اور تماشا ہونے سے ہمارا آسمان پر اُڑنا ہزار درجے بہتر اور افضل ہے

## نقل ۵۰

ایک روز بڑی اندھی چلی ایک بڑا درخت جو ندّی کنارے تھا اُکھڑ کر گر پڑا اور بہتا ہوا چلا اُس کی ڈالیاں کلک کے جھاڑ سے لگیں حیران ہو کر وہ اُس سے پوچھنے لگا اے یار تو ایسی اندھی اور ہوا کے جھٹکے سے کیا بچ گیا باوجودیکہ میں ایسا موٹا مضبوط بڑا درخت تھا تس پر بھی میں جڑ سے اُکھڑ پڑا اُس نے جواب دیا اے دوست ہماری تمھاری چال میں بہت

فرق ہے جب ہوا آتی ہے تو میں عاجزی سے سر جھکا لیتا ہوں
اور ادب سے پیش آتا ہوں اس سبب سے بچ جاتا ہوں
سمجھتا ہوں کہ زبردست سے مقابلہ کرنا بے فائدہ ہے اور
تو اپنے زور اور مضبوطی کے بھروسے غرور سے اکڑا کھڑا
رہتا ہے اس سبب سے اُکھڑ پڑتا ہے

## نقل ۱۵

ایک قابل تیرانداز جنگل میں گیا بہت سے جانور مار ڈالے
اور دوسروں کے پیچھے دوڑا اس واسطے سب جانور
جان کے ڈر سے بہت گھبرا کر جھاڑی اور پہاڑوں میں
جا گھسے آخر شیر نے شجاعت سے کہا ای یار و ڈرو مت
میں اکیلا دُشمن سے لڑونگا خاطر جمع رکھو میری شجاعت
اور دلیری پر بھروسا کرو اِسی طرح غُصے سے دُم ہِلاتا
اور پنجوں سے زمین کھُرچتا تھا کہ اِتنے میں ایک تیر اُس
کی پَسلی میں سے دوسار ہوا اور اٹک رہا اِس پر بہت شور

سے بھبکنے لگا اور دانتوں سے تیر نکالنے لگا لومڑی یہہ دیکھ کر نزدیک آئی اور حیرت سے پوچھنے لگی ای حضرت وہ ایسا کون شخص جوان مرد شجاع تھا جس نے ایسے درندے زبردست دلیر جانور کو زخمی کیا شیر نے جواب دیا ای لومڑی میں ناحق اپنی جوانمردی پر بھولا اور بلا میں گرفتار ہوا دیکھو وہ اجیت آدمی وہاں کھڑا ہے جس نے مجھ کو گھایل کیا

## نقل ۵۲

چار بیل آپس میں بہت دوستی رکھتے تھے اور ہر روز ایک میدان میں ملکر چرتے ایک شیر نے اُن کو دیکھا اکثر چاہا کہ اُن پر حملہ کرے اور اُن میں سے کسی کو کھا جاوے لیکن کچھ قابو نہ پایا اگرچہ وہ ایک ایک کو آسانی سے مار کر کھا سکتا تھا لیکن وے ہمیشہ متفق تھے اِس سے اُس کا ہوا و نہ پڑا کہ وہ اُن کو مارے اِس ڈر سے وُہ دور دور پھرتا اور گھات کرتا آخر وہ دل میں سوچا کہ جب تک وے متفق ہیں تب تک غیر ممکن ہے کہ میں

اُن کو ماروں اور غالب ہووں یہہ سوچ قابو پاکر کھر پر کر
اُن میں رشک ڈالا یہہ اُس کی تدبیر کام آئی کہ بیلوں کے
دِل میں ایک دوسرے کی طرف سے دشمنی پیدا ہوئی آخر
عداوت اور حسد کے مارے جُدے جُدے ہو گئے تب تو
شیر کا مطلب حاصل ہوا ہر ایک کو آسانی سے مار کر کھا گیا

## نقل ۶۳

ایک کوا بہت پیاسا ہوا ایک پانی کا گھڑا دور سے دیکھ کر
اُس پر جا بیٹھا اُس میں پانی تو تھا پر بُہت تھوڑا ہر چند چاہا کہ پیوے
لیکن اُس کی گردن نہ پہنچی اور کچھ فائدہ اُس کی سعی سے نہ ہوا
پھر چاہا کہ اُلٹا دوے لیکن اُلٹا نہ سکا آخر کئی ایک کنکر نزدیک
دیکھ کر ایک ایک اُٹھا کر اُس میں ڈالنے لگا اِس سبب سے
پانی لب تک آیا ایسی حکمت سے اُس نے پانی پیا اور خوش ہوا

## نقل ۶۴

جنگلی آدمی کو ایک شیر مِلا تھوڑی دیر تک بات چیت کرتے

رہے لیکن اِس گفتگو میں رد و بدل نہ ہوئی آخر یہہ ذکر نکلا شیر بڑا یا آدمی تب تو جھگڑنے لگے اور مخالف بنے آدمی اپنی بات رکھنے کے واسطے کچھ بہتر دلیل سوچنے لگا اتنے میں ایک سنگ مرمر دور سے دیکھا جس پر شیر اور آدمی کا پتلا بنا تھا اِس طور سے کہ آدمی شیر پر غالب ہے یہہ دیکھ کر اُس سے کہنے لگا دیکھو آدمی شیر پر کیا غالب ہے شیر نے جواب دیا اِس کا بانی انسان تھا اگر باگھہ ہوتا تو ایسا نہ بناتا

## نقل ۴۴

ایک روز جاڑے کے موسم میں کہ بہت سردی اور برف جم رہی تھی ایک شناس جنگل میں پھرتا تھا ایک مسافر جو سردی اور برف اور بھوکھ کے مارے قریب المرگ ہو رہا تھا اُس کو ملا اُس کے حال پر رحم کھایا اور اپنے گھر میں جو نہایت گرم اور دل چسپ تھا لے گیا جب وہاں گیا باوجود کہ اُس گھر میں بہت آگ جلتی تھی تس پر بھی وہ مسافر بے اختیار اپنی انگلیوں کو جو سردی سے سُن ہو گئیں تھیں پھونکنے لگا ناس

پوچھا ای صاحب تم یہہ کیا کرتے ہو جواب دیا گرم کرتا ہوں نشناس دنیا کی حکمت سے بہت کم واقف تھا حیران ہوا اور سمجھا کہ یہہ آدمی بڑا ہنرمند ہے جو پھونک سے گرمی نکالتا ہے خوش ہو کر چاہا کہ اُس کی دعوت بہت تکلف سے تیار کرے اور اُس کی صحبت کو غنیمت سمجھے اِس لئے میز بچھا کر کئی ایک طرح کا میوہ اُس کے آگے لا رکھا اور کچھ شراب بھی اُس میں گرم مصالا ڈال گرم کر کے اُس کو دی وُہ مسافر اُس کو بھی پھونکنے لگا اِس پر نشناس نے اُس سے پوچھا ای صاحب اس کو کیوں پھونکتے ہو بولا ٹھنڈا کرتا ہوں یہہ سُنکر وہ نشناس بہت ہی خفا ہوا اور گردن پکڑ کر گھر کے باہر ڈال دیا اور بولا میں ایسے بدذات سے کام نہیں رکھتا جو اُسی مُنہہ سے سرد کو گرم اور گرم کو سرد کرے

## نقل ۵۶

ایک زمیندار اپنی گاڑی دلدل کے رستے سے لئے جاتا تھا یکا

گاڑی کے چاک پھنس گئے ہرچند گھوڑوں نے زور کیا لیکن کچھ فائدہ نہ ہوا اِس پر وہ بہت زور و کر حرکلیس کی خدمت میں عرض کرنے لگا ای خُدا میری مدد کر و حرکلیس نے بادل میں سے دیکھ کر کہا ای سُست مجہول آدمی تو ایسا سست ہو کر مت بیٹھ اُٹھ گھوڑوں کو خوب چابک مار اور اپنے کاندھے سے دھکیل اِس صورت سے تمھارا کام ہوگا اگر تم کو میری مدد چاہئے تو ایسا کر

## نقل ۶۷

کسی آدمی کے پاس ایک مادہ قاز تھی وہ ہر روز سونے کا انڈا دیا کرتی وہ حریص آدمی اِس پر راضی اور شاکر نہ تھا دل میں لایا کہ اِس قاز کو مار ڈالئے اور مال بے شمار جو اُس کے پیٹ میں ہی ایک لخت نکال لیجئے یہہ سوچ لالچ سے اُس نے اُس کا پیٹ پھاڑا لیکن کچھ نہ پایا یہہ دیکھکر بہت پچھتایا اور غمگین ہوا

## نقل ۵۸

ایک روز ایک جوان چالاک بچھڑے نے ایک بیل کو ہل میں جوتے ہوئے دیکھا بے اختیار شوخی سے اُس پر ٹھٹھے مارنے لگا بولا تو بڑا بدبخت ہے جو غلاموں کی طرح سارا دِن ایسا بھاری جُوا گردن پر اُٹھا اپنے صاحب کی خاطر کام کرتا ہے تو بڑا بدنصیب اور نادان ہے اگر تجھے عقل ہوتی تو ایسی محنت میں گرفتار نہ ہوتا دیکھو میں کیسی خوشی سے گذران کرتا ہوں جہاں چاہتا ہوں وہاں جاتا ہوں کبھی ٹھنڈی چھاؤں میں آرام کرتا ہوں اور کبھی دھوپ میں کھیلتا ہوں اور جب میں چاہتا ہوں ندی میں جا کر اچھا صاف پانی پیتا ہوں لیکن جو تو پیاس سے مر بھی جاوے تو بھی میلا پانی میسر نہ ہو بیل اُس کی بات سے کچھ خفا نہ ہوا اور اپنے کام میں لگا رہا آخر شام کے وقت چھوٹا اور چرنے کو گیا ذرہ دیر کے بعد اُس بچھڑے کو کھیت میں سے پکڑ کر قربان گاہ میں لیگئے اور

فقیر کے حوالے کیا وہ اُس کو وہاں لیجاکر ذبح کرنے لگا اور اُس کے سر پر پھولوں کے ہار باندھے جب چھری اُس کے گلے پر رکھی وہ بیل آیا اور اُس کے کان میں کہا دیکھو تیرے غرور اور شوخی کا یہہ نتیجا ہے تجھ کو اِسی دن کے واسطے پالا اور چھوڑا تھا اب کہو یار کس کی حالت بہتر ہے میری یا تیری

## نقل ۵۹

ایک دن چیتے نے غرور سے اپنے دل میں کہا کہ میرے بدن پر بہت خوش نما رنگین نقش و نگار ہیں عجب ہے کہ شیر مجھ سے بڑا کہلاوے اور فخر کرے اُس کے بدن کی کھال تو ایسی خوش رنگ نہیں ہے پس کیوں کر وہ مجھ سے بہتر ہوگا یہہ سوچ کر ہر ایک جانور کی طرف حقارت سے دیکھنے لگا ایک لومڑی اُن میں سے اُس کے پاس جاکر بولی تم اِس بات میں چوکے اور غرور کے دریا میں ڈوبے اِس لئے کہ دانا لوگ ظاہر اصورت اور لباس فاخرہ پر خوش نہیں

ہوتے لیکن سیرت نیک اور اخلاق حمیدہ پسند کرتے ہیں

## نقل ۶۰

ایک لومڑی اور بلی سلطنت کی بابت کسی جنگل میں بات چیت کرتی تھیں لومڑی نے کہا اے بہن دُنیا میں اگر سو طرح کی آفت اور مصیبت آ پڑے پر مجھے کچھ فکر نہیں اس لئے کہ مجھ کو ہزاروں حکمتیں یاد ہیں اے بہن اگر کچھ آفت خُدانخواستہ تجھے درپیش ہو تو تو کیا کرے بلّی نے کہا اے تُو اب مجھے ایک حکمت یاد ہے اگر وُہ چوک جاؤں تو یقین ہے کہ میری جان نہ بچے لومڑی نے کہا اے بی بی مجھے تیری ایسی حالت سے بہت افسوس آتا ہے میں جان و دل سے چاہتی ہوں کہ اپنی حکمتوں میں سے دو ایک تجھ کو بتاؤں لیکن بہنا زمانہ بہت خراب ہے لازم نہیں کہ کوئی دوستوں کا اعتبار کرے پس چاہئے کہ ہر ایک اپنی خبرداری آپ کرے دوسرے کے بھروسے نہ رہے مجھے اس بات میں معذور رکھئے اتنے میں کُتّے اور شکاریوں

کے دوڑنے کی آواز سنکر بہت ڈریں بلی اپنی ایک حکمت کامل کے سبب جھٹ درخت پر چڑھ گئی اونچی ڈالیوں میں چھپ کر بیٹھ رہی اور لومڑی باوجود ہزار حکمت کے پکڑی گئی اور ٹکڑے ٹکڑے ہوئی

## نقل ۶۱

کسی آدمی نے ایک تیتر پکڑا اور کئی ایک اُس کے پر اُکھاڑ کر انگن میں جہاں اصیل مرغ تھے چھوڑ دیا کئی دن مرغوں نے اُس بیچارے کو بہت ستایا ہر گھڑی چونچوں سے مارتے اور دانہ کھانے نہ دیتے غرض یہہ سلوک جو مہمان کے ساتھ مناسب نہیں اُنھوں نے بے رحمی سے اُس کے ساتھ کیا تیتر نے دل میں یقین جانا کہ ایسے بے لحاظ بے مُروّت میں نے کبھی نہیں دیکھے آخر جب اُن کو بھی اکثر آپس میں لڑتے جھگڑتے دیکھا تو اپنے دل کو تسلی دیکر کہا جو شخص آپس میں قضیہ فساد مارا ماری کرتے ہیں عجب نہیں کہ غریب مسافر اجنبی کو نہ ستاویں

اور اُس سے بے رحمی نہ کریں

## نقل ۶۲

اُود بلاؤ جو اکثر پانی میں رہتا ہے اُس کے بدن میں ایک چیز ہے جو دوا کے کام آتی ہے اس لئے اُس کو شکار کرتے ہیں ایک دن وہی جانور کہیں نکلا کُتے اُس کے پیچھے لگے جب کچھ رہائی کی صورت نظر نہ آئی تب دل میں خیال کیا کہ میری جان کا وبال وہ چیز ہے جس کے لئے مجھے مارتے ہیں اور پیچھا کرتے ہیں بہتر ہے کہ وہ نکال دوں اور اِس آفت سے بچ جاوں یہہ سوچ اُس نے ہمت سے وہ ٹکڑا کاٹکر اُن کے آگے پھینک دیا اور اِس صورت سے وہ بچ گیا

## نقل ۶۳

ایک تری مچھلی چھوٹی کے پیچھے لگی وہ بدحواسی کے مارے بھاگی قضا کار لہر کے زور سے ایک چٹان پر جا پڑی اور وہیں رہ گئی آخر مرنے کی حالت کو پہنچی اتنے میں جب اپنے

دشمن کو بھی اپنے نزدیک اُسی حالت میں ہانپتے دیکھا تو کہنے لگی میں تو البتہ مرجاؤنگی لیکن اِس میں مجھے کچھ افسوس نہیں اِس لئے کہ جو میری موت کا سبب ہوئی وہ بھی اُسی بلا میں گرفتار ہے

## نقل ۶۷

ایک بلبل جنگل میں ایک بڑے درخت پر بیٹھی ہوئی خوش الحانی سے چیں چیں کرتی تھی ایسی کہ اُس کی آواز سے سارا جنگل گونج گیا ایک باز جو تھوڑی دور بیٹھا شکار کی تلاش کرتا تھا اُس کی آواز سُنکر جھپٹا اور اُسے اُٹھا کر لیگیا اور کھانے لگا تب بلبل نے بہت عاجزی سے کہا اجی صاحب میں نے کچھ تمھاری تقصیر نہیں کی مجھ غریب پر ترس کھاؤ اور چھوڑ دو میں تو ایک ضعیف چھوٹا جانور ہوں میرے کھانے سے تمھارا پیٹ نہ بھریگا بہتر ہے کوئی بڑا جانور مار کر کھاؤ جس سے تمھارا کام اور نام بھی ہو باز نے کہا جو تمھارے دل میں آوے سو بولو میں تو تمام روز شکار

کے واسطے منتظر تھا سارا دن بھوکھا رہا آخر خوش نصیبی سے تو میرے ہاتھہ آئی اِس پر تو کہتی ہے کہ مجھے چھوڑ دے اور دوسرا جانور پکڑ اگر میں ایسا کروں تو کہو کون بیوقوف ہے میں یا تو

## نقل ۶۵

ایک لومڑی کی دُم فولاد کی کل میں پھنس گئی گھبرا کر بھاگنے کے واسطے زور جو کیا تو اُس کی دُم ٹوٹ گئی باوجود اِس خرابی کے غنیمت جان کر جنگل کی طرف بھاگی جب جنگل میں پہنچی دُم کٹ جانے سے بہت افسوس کیا کہ اِس رسوائی اور بدنامی سے اگر میں مرجاتی تو خوب ہوتا اپنا عیب چھپانے کے واسطے اپنے دل میں منصوبہ کیا کہ سب لومڑیوں کو بُلا کر اُن سے ظاہر کیجئے کہ یہہ طرح جو میں نے اختیار کی بہت عجائب اور نہایت خوب ہے یہہ سوچ کر اُس نے کہا سنو دُم سے کسی جانور کو کچھہ فایدہ نہیں خاص لومڑیوں کی دُم تو بہت ہی

ناکاری اور بوجھل ہے اگر مطلق نہ ہو تو میری دانست میں بہت بہتر ہے اِس صورت سے بدن بھی خوب صورت نظر آوے اور جب کہیں دوڑنے اور بھاگنے کا اتفاق آپڑے تو آسانی سے دُم دبا کر فراری ہو جئے میں پہلے وہ بات سمجھتی تھی لیکن اب تو امتحان کیا سچ تو ہے جب سے میں نے دُم کاٹی تب سے بہت آرام اور خوشی حاصل ہوئی ایسا چین عمر بھر نہ دیکھا تھا جیسا اب دیکھنے میں آیا یہہ کہہ کر اُن کی طرف دیکھنے لگی کہ کون میری بات باور کرتا ہے اِتنے میں ایک بوڑھی سیانی لومڑی جس کو کل کی بات معلوم تھی بولی تجھ کو دُم کاٹنے سے فایدہ ہوا ہوگا خُدا نہ خواستہ اگر ہم کو بھی ایسا اِتفاق آپڑیگا تو شاید ہم بھی ویسا ہی کرینگے

## نقل ۶۶

ایک بہت بوڑھا ضعیف آدمی ایک روز جنگل میں لکڑیاں لانے گیا لکڑیاں توڑ گٹھا باندھا اور کاندھے پر اُٹھا کر گھر کی طرف

چلا اُس کا گھر بہت دور اور بوجھ بھاری تھا چلتے چلتے
تھک گیا اور بے ہوش ہو کر زمین پر گر پڑا دِل میں دق ہو کر
پکارنے لگا ای موت جلدی آ اور مجھے دُکھ اور مُصیبت سے
ایک لخت چھڑا موت یہہ بات سُنتے ہی آئی اور بولی تو کیا
چاہتا ہے وہ بوڑھا یہہ نہ جانتا تھا کہ موت اتنی نزدیک ہے
اُس کی ہیبت ناک صورت دیکھ کر بہت ڈرا اور کانپنے لگا
بہت عاجزی سے بولا لکڑیوں کا گٹھا سر پر سے گر پڑا
اکیلا اُٹھا نہ سکا اِس واسطے میں نے تم کو یاد کیا میں فقط
یہی چاہتا تھا اِس کے سوا کچھ مطلب نہیں امید وار ہوں
کہ میری گستاخی معاف کریں

## نقل ۶۷

اتفاقاً شیر نے زمیندار کی بیٹی کو جو باغ میں سیر کرتی تھی
دیکھا اُس پر عاشق ہوا اور بے قرار ہو کر اپنے دل میں
کہا اگر میں اِس سے شادی نہ کروں تو مر جاؤنگا یہہ سوچ

جلدی اُس کے باپ کے پاس جاکر بولا اپنی بیٹی مجھ کو بیاہ دیجئے اگرچہ یہہ بات نالایق تھی مگر زمیندار سوچا کہ اگر یہہ بات قبول کروں تو غالب ہے کہ وُہ میرے قابو میں آوے نہیں تو وُہ غُصّے ہوگا اور شاید مُجھے مار ڈالے یہہ سوچ کر بولا میری بیٹی نہایت نازک اور نوخیز ہے اور تمھارے ناخون اور دانت تیز البتہ اِس صورت میں اُس کو ایذا ہوگی اور ہمیشہ ڈرتی رہیگی اگر تو اپنے دانت اور ناخون کاٹنے دے تو بلا عذر میں اپنی بیٹی تجھ کو دوں شیر عشق کے کمند میں ایسا گرفتار تھا کہ بے سوچ اُس نے یہہ بات قبول کی تب اُس دغاباز نے اُس کے دانت گرا دئے اور ناخون کاٹ ڈالے اُس کے بعد ایک موتا سونتا ہاتھہ میں لیکر ایسا اُس کے سر پہ مارا کہ بھیجا نِکل پڑا اور فی الفور وُہ مر گیا

## نقل ۸۶

ایک روز لومڑی اور شیرنی دونوں کہیں ملیں اور بات چیت

کرنے لگیں اُس میں پیدایش کی بابت بھی ذکر نکلا اِس پر
لومڑی کہنے لگی میری دانست میں لومڑی اِس بات میں سب
جانوروں سے بہتر ہے اِس لئے کہ ہر ایک برس ایک دفع
بچّے جنتی ہے اور کبھی اِس سے زیادہ اور ہر ایک دفع بہت
بچّے اُس کو پیدا ہوتے ہیں لیکن بہت ایسے جانور ہیں کہ ایک
بچّہ جنتے ہیں وہ بھی ساری عمر میں ایک یا دو دفع باوجود
اِس کے اُن کو کتنا غرور ہے کہ کسی کو خاطر میں نہیں لاتے
اور سمجھتے ہیں کہ ہمارے موافق کوئی جانور نہیں شیرنی نے
جانا کہ یہہ بات اس نے مجھہ پر کہی غُصّے سے آگ ہوگئی اور پُکار کر
بولی جو تو نے کہا سو سچ ہے لیکن یہہ بے سبب نہیں تجھے
اگرچہ اکثر بہت سے بچّے پیدا ہوتے ہیں لیکن کیا لومڑیاں ہی
کہلاتی ہیں اگرچہ ہم کو ایک ہی پیدا ہوتا ہے یاد رکھو کہ وہ
شیر ہے سب جانوروں سے زور آور بڑا مثل ہے کہ ہزار
کپوت سے ایک سپوت بہتر اور افضل ہے

## نقل ۷۶

ایک بوڑھا ہرن نہایت مغرور اور مست ہوا مستی کے مارے اکثر اپنے دستور کے موافق پاؤں زمین پر مارتا سر ہلاتا اور پکارتا ایسا کہ سب ہرن ڈر کے مارے کانپنے لگتے ایک روز ایک ہرنوٹا اُس کے پاس آکر بولا ای صاحب تُم اکثر بہُت مضبوط اور مستی کا دم مارتے ہوا اور اپنے تئیں سب سے بڑا جان اپنی پکار سے دوسروں کو ڈراتے لیکن جب شکاری کُتے کی آواز سُنتے ہو کیوں جلدی بھاگتے ہو ہرن نے جواب دیا ای بیٹے جو تم کہتے ہو سو سچ ہی لیکن اِس کا سبب مجھے بھی معلوم نہیں ہوتا میں اپنی جگہہ مضبوط اور مست ہوں اور اکثر دل میں ٹھہراتا ہوں کہیں کسی سے نہ ڈرونگا لیکن بڑا افسوس ہی کہ کُتے کی آواز سُنتے ہی میرے اوسان خطا ہو جاتے ہیں بے اختیار بھاگنے سوا اور کچھ نہیں سوجھتا جلدی بھاگ جاتا ہوں

## نقل ۲۰

ایک جوان فضول خرچ تھا اُس نے سب مال جو میراث میں پایا شراب خانے جوئے بازی عیاشی اور سُست آدمیوں کے ساتھ اُڑا دیا آخر محتاج ہو کر بہت غمگین ہوا ایک روز اُس حالت میں افلاس زدوں کی طرح ندی کنارے پھرنے گیا وہ جاڑے کا ایام تھا اتفاقاً وہ دن ذرہ گرم تھا اور آفتاب کی تاب تیز اِس سبب سے ایک ابابیل غیر معمول نادر اِتفاق سے وہاں آنکلا اور پانی پر چھانتا ہوا اُڑنے لگا جوان نے دل میں خیال کیا کہ اب گرمی کا موسم آیا اب اِس لباس سے کچھ کام نہیں یہہ سوچ بازار میں گیا اور اپنے کپڑے کسی کے پاس گرو رکھے اور پیسے لے پھر جوا کھیلنے گیا آخر وہ بھی جب ہار چکا پھر ایک روز بدستور اُسی ندی کنارے گیا لیکن اُس روز بہت ہی سردی اور برف جم رہی تھی نالا بھی برف سے جم گیا تھا وہی ابابیل کنارے پر موا پڑا نظر آیا یہہ

دیکھ کر اُس جوان نادان کو سوچ آیا اور اپنی مصیبت کا سبب دریافت کر یوں بولا اے بدذات ابابیل تو میری آفت کا سبب ہوا تو آپ بھی مرا اور مجھے بھی مارا میں تیرا بے وقوف تھا جو تجھ پر اعتبار کیا

## نقل ۱۷

ایک آدمی نے ندی میں جال پھینکا اُس میں ایک چھوٹی مچھلی پکڑی گئی جب اُس کو نکال کر ٹوکرے میں رکھنے لگا اُس وقت وہ مچھلی مُنہہ کھولکر عاجزی سے بولی میرے حال پر رحم کر کے ندی میں چھوڑ دے اُس آدمی نے کہا میں کِس واسطے تجھ کو ندی میں ڈال دوں بولی میں بہت جوان اور چھوٹی ہوں اِس وقت مجھ سے بہت فایدہ نہیں لیکن چند روز کے بعد جب میں بڑی اور موٹی ہو جاؤنگی تو البتّہ میرے پکڑنے میں تجھ کو نفع ہوگا اُس نے جواب دیا ہوگا لیکن میں ایسا بے وقوف نہیں جو ہاتھ آئی چیز کو چھوڑ آیندہ کا بھروسا کروں

## نقل ۲۲

ایک شیر نے دل میں خیال کیا کہ گدھے کو اپنے ساتھ شکار کو لیجائے یہہ سوچکر اُس کو ساتھ لے گیا اور یہ بولا تو اُس جھاڑی کے نیچے دبک کر بیٹھ رہ یکایک مکروہ آواز سے رینکیو اِس سبب سے سب جانورڈر کے مارے جھاڑی میں سے نکلینگے اور میں باہر کھڑا رہونگا اور جو اُدھر آویگا میں مار لونگا اُس نے ویسا ہی کیا اُس کی مکروہ آواز سُنکر جانور گھبرا گئے اور بھاگنے لگے شیر پکڑتا گیا اور کھاتا جب اُس کا پیٹ بھرا گدھے کو پُکار کر کہا ای یار چُپ رہو میرا مطلب حاصل ہوا یہہ سُنکر وہ گدھا جھاڑی میں سے نکلا اور شیر کے پاس آکر خود پسندی سے بولا ای شیر میں نے اچھا کام کیا کہ نہیں اُس نے جواب دیا بہت اچھا ایسا کہ اگر مجھے تیری خوخصلت سے آگاہی نہ ہوتی تو میں بھی بھاگ جاتا

## نقل ۲۳

ایک بوڑھا اپنے گدھے کو کسی کھیت میں جو نہایت تر و تازہ اور سبز تھا چرا تا تھا اتنے میں دشمن کی فوج نظر آئی یہہ دیکھہ کر بہت گھبرا یا اور بے اختیار خوف کے مارے گدھے کو لیکر بھاگنے لگا اِس پر گدھے نے اُس سے پوچھا ای صاحب وہ دُشمن جس کے ڈر سے تم مجھے لیکر بھاگتے ہو میری پیٹھہ پر دو گون لادیگا یا ایک جیسا تم لادتے ہو جواب دیا البتہ ایک گدھا بولا اگر یہی بات ہے تو میں یہاں سے ایک قدم آگے نہ چلونگا اس لئے کہ جس کے پاس میں رہونگا میرا یہی حال ہے پس مجھے کیا فکر ہے میرا صاحب کوئی کیوں نہ ہو

## نقل ۴۳

ایک شخص بہت مُدّت تک سیر و سفر میں رہا آخر مُدّت کے بعد اپنے مُلک میں آیا ایک روز اپنے سفر کا بیان کرنے لگا اِس گفت گو میں یہہ بات بھی بولا میں رود میں گیا تھا وہاں کے لوگ جست مارنے میں مشہور تر ہیں لیکن میں ایسا کود اکہ

کوئی اُن میں سے میری برابری نہ کر سکا کئی ایک آدمی جو وہاں بیٹھے تھے انھوں نے اُس کی بات باور نہ کی تب وہ اپنی بات ثابت کرنے کے واسطے قسم کھانے لگا ایک اُن میں سے اُٹھکر بولا ای یار تو اِس کے واسطے اپنے اوپر تصدیع مت کیجے اور قسم مت کھا میں تم کو ایک تدبیر بتاتا ہوں جس سے تیری بات میں کچھ شک و شبہ کسی کے دل میں نہ رہے تم سمجھو کہ یہہ وہی جگہہ ہے کود کر بتاؤ کہ تمھاری بات سچ ہو وہ گپّی یہہ بات سُنکر شرمندہ ہوا اور چپ رہا

## نقل ۷۵

ایک آدمی کے دو بچّے تھے ایک بیٹا اور دوسری بیٹی بیٹا بہت خوب صورت اور بیٹی بدشکل تھی وے دونوں بہت جوان تھے ایک روز آئنے کے نزدیک جو اُن کی ماں کے میز پر رکھا تھا کھیلتے تھے بیٹا اُس کے دیکھنے سے جو اُس کے نزدیک عجب اور نئی چیز تھی خوش ہوا اور بہت دیر تک اپنی شکل دیکھتا رہا آخر شوخی سے بہن کو بولا دیکھو میں کیسا

خوب صورت ہوں وہ لڑکی اِس بات سے بہت ناخوش
ہوئی اور سمجھی کہ میرے بھائی نے میری حقارت اور بے
وقری کی یہہ سوچکر غُصّے سے اپنے باپ کے پاس دوڑی
گئی اور تپاک سے بولی ای باپ آینے میں دیکھنا اور سنگار
کرنا عورتوں کا کام ہے میرا بھائی عورتوں کے موافق آئینے
میں دیکھتا ہے اِس کام میں دخل کرنا اُس کو مناسب نہیں
باپ نے یہہ سُنکر دونوں کو پاس بُلایا اور گلے لگایا پھر یوں
بولا میں چاہتا ہوں کہ تم دونوں آئینے میں ہر روز دیکھا
کروای بیٹے اگر آئینے میں تیری شکل خوب صورت نظر
آوے تو خبردار رہو اور بچاؤ کہ بدچال اور بدخوی سے اُس
کو بٹا نہ لگے پھر بیٹی سے بولا ای بیٹی اگر تو اپنی صورت میں
کچھ عیب دیکھے تو چاہیئے کہ نیک چال شیریں اور مُلایم گفت
گو سے چھپاوے اور نیک کہلاوے

نقل ۶۷

ایک دھوبی اور کویلے والا دونوں قدیم دوست تھے ایک روز رستے میں دونوں کی ملاقات ہوئی دھوبی کا گھر بہت خراب اور چھوٹا تھا اِس سبب سے وہ کویلے والا اُس سے کہنے لگا ای یار وہاں تجھ کو بہت تکلیف ہی بہتر ہی کہ تو میرے گھر میں آکر فراغت سے رہ اُس نے کہا ای یار میں تمھاری مہربانی سے شکر گذار اور ممنون ہوں لیکن یہہ بات ممکن نہیں اور ہرگز بن نہ پڑیگی اس لئے کہ جو کپڑے سارا دن محنت سے دھوکر لاؤنگا تمھارے کویلوں کی سیاہی سے کالے ہو جائینگے پس میرا اور تمھارا ساتھ کیونکر بن پڑیگا

## نقل ۷۷

ایک لومڑی بت فروش کی دوکان میں گئی اور ایک پر اپنا پاؤں رکھکر بہت دیر تک دیکھتی رہی آخر پکار کر کہا واہ یہہ کیا خوب صورت بنا ہی لیکن افسوس کہ اِس میں کچھ جان نہیں ہی

## نقل ۷۸

## نقل ۷۸

گرمی کے موسم میں کہ اکثر جھیل اور تالاب سوکھ گئے تھے ایک روز دو مینڈک پانی کی تلاش میں نکلے آخر پھرتے پھرتے ایک کوے کے پاس جو بہت گہرا تھا پہنچے اور مصلحت کرنے لگے ایک بولا اِس میں کودا چاہے اس لئے کہ اِس میں بہت سا میٹھا اور صاف پانی ہے چین اور آرام سے رہینگے کسی چیز کی تکلیف نہ ہوگی دوسرے نے کہا یہہ بات سچ ہے لیکن میں پسند نہیں کرتا اِس واسطے کہ اگر یہہ کُوا بھی سوکھ جاوے تو ہم کس طرح باہر آئینگے

## نقل ۷۹

ایک بخیل بدبخت نے بہت محنت سے پیسا جمع کیا آخر ایک روز اپنے کھیت میں وہ پیسا گاڑا ہر روز ایک بار یا دو دفع وہاں جاتا اور دیکھ کر بہت خوش ہوتا ایک نوکر نے یہہ اُس کی چال دیکھ کر معلوم کیا کہ وہاں کُچھ نہ کُچھ ہے جو میرا صاحب

وہاں ہر روز جاتا ہے یہہ سوچ ایک روز رات کے وقت
وہاں گیا کھود کر دیکھا تو پیسا نکلا بہت خوش ہوا اور رستہ
لیا دوسرے روز دستور کے موافق وہ لئیم وہاں آیا جب
اُس کو معلوم ہوا کہ پیسا چوری گیا تب ہائے ہائے کرکے
رونے لگا اور اپنے سر کے بال نوچنے اور کپڑے پھاڑنے
ایک پڑوسی جو اُس کی بدخصلت جانتا تھا یہہ اُس کی آہ
وزاری سُنکر وہاں آیا اور اُس کی کیفیت سے واقف ہوکر
بولا ای یار افسوس مت کر تیرا کچھہ نہیں گیا گڑھے میں
ہر روز دیکھا کر دل میں سمجھہ کہ پیسا یہاں ہی تمھارے واسطے بس ہے

## نقل ۸۰

ایک عُقاب نے اونچے درخت پر گھونسلا بنایا ایک جنگلی بلی
بھی اُس درخت کی جوف میں رہتی تھی اور جڑ میں ایک سورنی
بھی اپنے بچوں سمیت رہا کرتی اگر بلی بدذات فریب نہ کرتی تو
وے سب خوشی سے گذران کرتے ایک روز اُس نے کیا کیا

کہ عقاب کے پاس جا کر کہا اے پڑوسی ہم پر بڑی آفت آئی
ہم سب ہلاک ہو جاینگے وہ بد ذات سورنی ہمیشہ درخت کی جڑ
کھودتی ہے میں سمجھتی ہوں کہ وہ اِس جھاڑ کو گرایا چاہتی ہے
تاکہ ہمارے بچے آسانی سے پکڑ کر کھا جاوے میں تو اپنی خبرداری
آپ کرونگی اِس پر جو تیرا دل چاہے سو کر اگر ایک مہینا بھی گھر
میں رہنا پڑے تو مضایقہ نہیں میں دیکھتی رہونگی یہہ سُنکر وہ بہت
ڈری اُس کے بعد وہ مکّارہ سورنی کے پاس گئی رونی سی
صورت بناکر بولی بہنا تم آج باہر مت جائیو سورنی نے پوچھا
کس واسطے جواب دیا آج میں نے عقاب کو اپنے بچّوں سے
آہستہ بولتے سُنا کہ جب یہہ سورنی باہر جائیگی تو میں اُس کا
بچہ لاکر تم کو کھلاؤنگی میں ڈرتی ہوں کہ میرا بچہ نہ لیجاوے اب
مجھے رُخصت دیجئے میں جاکر اپنے بچّے کی خبر لوں مبادا وہ کھاجاوے
یہہ کہہ کر چلی گئی رات کو آہستہ چوری سے جاتی اور غذا لاتی
اور دن کو بل میں جھانکتی رہتی یہہ دیکھ اُن دونوں کے دل

میں ایسا ڈر پیدا ہوا کہ ایک دوسری کے خوف سے باہر نہ جاتی آخر بھوکھ کے مارے بچے اور وے دونوں وہیں مر رہیں اس صورت سے وے سب اس مکارہ بلّی کا کھاجا ہوئے

## نقل ۸۱

ایک شیر نے بکری کو اونچی چٹان پر چڑھے دیکھ کر چاہا کہ اُس کو پکڑے لیکن اوپر نہ جا سکا آخر یوں بولا تم سارا دن ایک چٹان سے دوسری چٹان پر کودا کرتی ہو اِس میں تم کو کیا خوشی حاصل ہوتی ہے اسی طرح جست مارتے مارتے ایک روز گر دن ٹوٹ مر جاؤ گی عجب ہے کہ تم اِس میدان میں جہاں بہت ہری گھاس اور بوٹیاں ہیں نہیں آتی بکری نے کہا یہہ سچ ہے لیکن تو بھوکھا مکار معلوم ہوتا ہے پس لازم نہیں کہ وہاں آکر اپنی جان دوں

## نقل ۸۲

ایک مینڈک جھیل میں بول رہا تھا ایک شیر یہہ سُنکر بہت ڈرا

اور گھبرا کر اِدھر اُدھر دیکھنے لگا لیکن کسی کو نہ دیکھا ذرہ دیر کے بعد وہی آواز سنی تب تو ڈر کے مارے کانپنے لگا آخر وہی مینڈک جھیل میں سے نکلا معلوم کیا کہ یہہ ٹُرم ٹُرم آواز اِسی چھوٹے جانور کی تھی جس نے مجھہ ایسے مہیب جانور کو بدحواس کیا یہہ سمجھہ اُس کے پاس گیا۔ حقارت اور غصے سے اُس کو پاؤں میں مل ڈالا

## نقل ۸۳

جنگل میں ایک درخت سب جھاڑوں سے بلند ہو گیا اِس سبب سے اپنی بلندی دیکھہ کر دل میں غرور کرنے لگا اور سب چھوٹے جھاڑوں کی طرف بہ نظر حقارت دیکھنے لگا ایک چھوٹا خار دار درخت اُس کا تکبّر دیکھہ کر اُس سے کہنے لگا ای یار تو اتنا مغرور کیوں ہوا اُس نے جواب دیا میں ہر ایک درخت سے بڑا اور شاندار ہوں میری ڈالیاں آسمان تک پہنچی ہیں اور میں ہمیشہ سرسبز اور تر و تازہ رہتا ہوں اور تم سدا

زمین پر خوار زار خراب خستہ رہتے ہو اور ہر ایک دانا اور نادان جو اُس طرف آتا ہے وہ بے فکر تم کو پاؤں میں ملکر چلا جاتا ہے اور رس جو میرے پتوں سے گرتا ہے سو تم کو جلا دیتا ہے اُس نے جواب دیا ای یار یہہ بات سچ ہے لیکن جب بڑھی تمھارے کاٹنے کے واسطے آویگا اور کلھاڑی تمھاری جڑ پر ماریگا تو بہ صد آرزو کہیگا کہ اگر میں چھوٹا جھاڑ ہوتا تو خوب ہوتا

## نقل ۱۴

ایک بیل کے پیچھے ایک شیر لگا وہ ڈر کے مارے ایک غار کی طرف دوڑا ایک بکرا وہاں کھڑا تھا وہ اپنے سینگوں سے ڈرانے لگا اور اُس کو اندر آنے نہ دیا بیل نے جانا اب فرصت نہیں کہ میں اُس سے لڑوں یہہ سوچ بولا اجی بکرے میں تمھارے دھمکانے سے نہیں ڈرتا لیکن کیا کروں شیر میرے پیچھے آتا ہے اگر وہ نہ ہوتا تو میں بتاتا کہ بکرے اور بیل میں کیا تفاوت ہے

## نقل ۸۵

ایک چڑیمار جنگل میں کہیں جال بچھاتا تھا ایک پرندے نے اُس کو
دیکھ کر حیرانی سے پوچھا تم کیا کرتے ہو چڑیمار نے جواب دیا
میں سب پرندوں کے واسطے ایک شہر بناتا ہوں اُس میں
گوشت اور سب اچھی چیزیں رکھتا ہوں یہہ کہہ کر چلا گیا اور کسی
گوشے میں جاکر چھپ گیا وہ جانور سمجھا کہ یہہ آدمی سچ بولا یہہ
سمجھ جال میں آبیٹھا اور پکڑا گیا ذرہ دیر کے بعد چڑیمار آیا
اور اُس کو جال میں سے نکالنے لگا تب وہ پرند یوں بولا اگر
تمہاری ایسی ہی دیانت اور امانت ہے اور ایسے ہی شہر
تم بناتے ہو تو یقین ہے کہ اُن میں بہت کم لوگ بسینگے تمہاری
بدذاتی اور بے ایمانی کا احوال سب پر کھل گیا

## نقل ۸۶

کسی زمانے میں دیوتوں نے آپس میں ٹھہرایا کہ ہر ایک ایک
ایک درخت اپنی خوشی اور خواہش کے موافق اختیار کرے

جوپیٹر نے بلوط وینس نے آس اپالو نے تیجپات سیبل نے
صنوبر ہرکلیس نے چنار لیا پالاس دیبی اُس وقت حاضر
تھی یہہ دیکھ کر رمز سے بولی تم نے اچھا کام کیا جو بے بر درخت
کو اختیار کیا جوپیٹر نے جواب دیا اس کا سبب ظاہر ہے ہم
اپنی مہر کے پھل کی اُمید دل میں نہین رکھتے اُس نے کہا جو
تُمھارا دِل چاہے سو کرو لیکن میں توزیتون کا درخت لونگی
جس سے بہت سا پھل پیدا ہوتا ہے اور ہر ایک کے کام آتا
ہے یہہ سُنکر جوپیٹر نے سنجیدگی سے کہا اے بیٹی تو جو دانا
کہلاتی ہے سو بیجا نہیں اِس لئے کہ جس چیز میں کچھ فائدہ نہیں
اُس کا اختیار کرنا لاحاصل ہے

## نقل ۸۷

ایک لومڑی کے پیچھے کتے لگے وہ گھبرا کر بھاگتی بھاگتی ایک
باڑ کے نزدیک آئی بدحواسی سے اُس پر سے کودی ایک
خاردار درخت جو اُس میں تھا اُس کے کانٹے پاؤں میں لگے

اِس پر وہ لومڑی اُس کو ملامت کرنے لگی بولی تم بڑے بے مُروّت ہو کہ مہمان سے ایسی بدسلوکی کرتے ہو میں تمھارے آسرے میں آئی تھی کہ خوف خطرے سے بچوں اور آرام پاؤں تم نے برخلاف دعوت کے بدلے عداوت کی اور دکھ دیا یہہ تم کو لازم نہ تھا اُنس نے جواب دیا ہاں مجھے معلوم ہے تمھارا ارادہ یہہ تھا کہ میں خدمت بجالاؤں اب میں تجھ کو ایک صلاح دیتا ہوں خبردار اگر تجھ کو جان عزیز ہے تو آیندہ خار دار درخت کو مت چھیڑیو اِس لئے کہ پکڑ لینا اور اٹکانا ہمارا ہی حق ہے اور یہہ ہم دوسرے کو نہیں دیا چاہتے

## نقل ۴۴

ایک گھر میں بہت سے چوہے تھے آخر بیزار ہو کر گھر کا مالک ایک بلّی لایا وہ ہر روز ایک دو پکڑتی اور کھاتی جب چوہوں نے اپنی یہہ خراب حالت دیکھی آپس میں مشورت کرنے لگے کہ کس طرح بلّی سے بچیں اور ہماری جان سلامت رہے آخر یہہ صلاح

تھہری کہ کوئی نیچے نہ آوے جب بلّی نے دیکھا کہ کوئی چوہا تلے نہیں آتا اور بھوکھی مرنے لگی تب یہہ فریب کیا کہ ایک کھونٹی سے اُلٹی لٹک رہی جیسا مُردہ اِس امید پر کہ چوہے تلے اُتریں اور میں کھا جاؤں اتنے میں ایک بوڑھے سیانے چوہے نے طاق پر سے دیکھہ کر کہا ای یار سلام خیر و عافیت اگر کوئی تیری کھال نکال بھس بھرے تس پر بھی ہم تیرا اعتبار نہ کریں

## نقل ۸۹

ایک لومڑی کے پیچھے شکاری کتے لگے وہ بھاگتی بھاگتی تھک گئی اتفاقاً ایک زمیندار کو جو جنگل میں تھا دیکھہ کر کہنے لگی ای صاحب میرے پیچھے کُتے آتے ہیں مہربانی سے اپنی جھونپڑی میں چھپ رہنے دے اُس آدمی نے یہہ بات قبول کی اِس لئے لومڑی اُس کے گھر کے کونے میں چھپ رہی اتنے میں شکاری آپہنچے اور زمیندار سے پوچھا تم نے لومڑی کو

دیکھا جواب دیا نہیں لیکن انگلی کے اشارے سے وہ جگہہ جہاں
لومڑی چھپی تھی بتلانے لگا مگر شکاری اُس کا مطلب نہ سمجھے
اور ناامید ہو کتّوں کو لیکر چلے گئے اُس کے بعد لومڑی آہستہ
نکلکر بھاگنے لگی تب وہ آدمی پُکار کر اُس سے کہنے لگا واہ
تمھارا یہی دستور ہے جس نے تیری جان بچائی اور امان دی
تو اس سے ملکر بھی نہ چلی لومڑی نے اُس چھید سے اُس منافق
کے اشارے دیکھے تھے جواب دیا جو احسان تم نے کیا سو
مجھے خوب یاد ہے لیکن اگر تمھارا قول فعل کے مطابق ہوتا تو
میں تمام عُمر شُکر گذار رہتی

## نقل ۹۰

ایک شخص کو دیوانے کتّے نے کاٹا ایک بڑھیا نے
اُس کو علاج بتلایا کہ روٹی کا ٹکڑا اُس کے زخم میں بھگو کر
اُسی کُتّے کو کھلا اُس نے اُس بوڑھی کی صلاح کے موافق
کیا اتنے میں یوسف اُدھر آنکلا اور اُس سے پوچھا اے یار

کیا کرتا ہی اُس نے بڑھیا کی خام تدبیر کہہ سُنائی یوسف نے
کہا ای یار خدا کے واسطے یہہ کام پوشیدہ کر اِس لئے کہ
اگر شہر کے کُتے یہہ دیکھینگے تو ہم سب کو جیتے جی ہی کاٹ کھائینگے

## نقل ۹۱

ایک لڑکا کوے کے کنارے سوتا تھا نصیب نے دیکھہ کر اُس کو
جگایا بولا لڑکے یہاں مت سو رہ اگر تو اس کوئے میں گر جاوے
تو تجھہ کو کوئی ملامت نہ کریگا مگر مجھہ کو ہی لوگ دوس لگائینگے

## نقل ۹۲

ایک خچر بندھا کھا پیکر بہت موٹا تازہ ہو گیا اُس کا
صاحب بہت کم سواری کرتا اور خوب کھلاتا اِس سبب بہت
مست ہوا اُس مستی کی حالت میں ایک دن اپنے دل میں کہنے
لگا عجب ہی کہ دوسرے گھوڑوں کے برابر نہ دوڑ سکوں
مشہور ہی کہ میرا باپ اچھا چالاک شرط کا گھوڑا تھا اتفاقاً
چند روز کے بعد اُس کے مالک کو کچھہ ضروری کام درپیش ہوا

تب اُس پر سوار ہوکر بہت چابک اور کانٹے مارتا ہوا لے چلا
وہ دوڑتے دوڑتے رستے میں تھک گیا تب سوچکر کہنے لگا
وہ اصالت اور چالاکی جس پر تو مغرور تھا کہاں ہے اِس سے
بخوبی معلوم ہوا کہ تو گھوڑے کا بچہ تو نہیں مگر گدھے کا ہے

## نقل ۹۳

کسی زمانے میں جانور ایسے نادان تھے کہ بندر کو اپنا بادشاہ
بنایا اِس لئے کہ وہ اکثر اُن کے سامھنے ناچتا اور تماشے
کرتا اُس سے وے بہت خوش تھے تاج سر پر رکھتے ہی وہ
اپنے تئیں دانا اور صاحب تدبیر جتانے لگا لومڑی یہہ دیکھ
بہت ناخوش ہوی دل میں لائی کہ اُن جانوروں نے بڑا
خراب کام کیا جو ایسے نادان حیوان کو بادشاہ کیا قابو پاکر
اُن کی نادانی پر اُن کو قایل کرونگی اور اُس گستاخ بے باک
بندر کو سزا دلاؤنگی چند روز کے بعد خندق میں ایک کل
جس میں گوشت کا ٹکڑا لگا تھا دیکھ کر دوڑی آئی اور بولی

اے حضرت اِس باندی نے جنگل میں خزانہ دیکھا ہے وہ سرکار کا مال ہے اِس لئے کہ اُس کا مالک کوئی نہیں بندر یہہ سُنتے ہی بے سوچ دوڑا لیکن پاؤں رکھتے ہی پھنس گیا اِس سے بہت شرمندہ اور خفا ہوا اور ملامت کرنے لگا تو بڑی خراب فسادی اور سرکش ہے البتہ میں اِس کا بدلا لونگا اِس پر لومڑی بہت ہنسی جاتے وقت آہستہ بولی واہ تم کیسے بادشاہ ہو جنگل کی حکمت نہیں جانتے یہہ کہہ کر چلی گئی

## نقل ۴۹

ایک جوان چھچھوندر نے سونگھ کر اپنی ماں سے کہا عجب طرح کی بو آتی ہے ذرہ دیر کے بعد پھر بولی یہہ کیا شور ہے گویا دس ہزار کاغذ کے چاک چلتے ہیں چند لحظے کے بعد پھر بولی دیکھو دیکھو وہاں کیا ہے جیسی بھٹی کی آگ جلتی ہے اِس پر اُس کی ماں نے کہا اے نادان بچے چُپ رہ اگر تجھ کو کُچھ عقل ہے تو چاہئے کہ اپنے درجے اور حد سے زیادہ

جس میں خدا نے تجھ کو رکھا دم نہ مارے

## نقل ۹۵

ایک سُور کسی درخت سے اپنی ڈارھہ تیز کرتا تھا ایک لومڑی
وہاں آئی اور اُس سے کہنے لگی ای یار کوئی دُشمن تو
نہیں تم کس واسطے لڑائی کی تیاری کرتے ہو سُور نے
کہا ای لومڑی یہہ بات سچ ہی لیکن چاہئے کہ فرصت کے
وقت اپنے ہتھیار صاف اور تیز کر رکھیں اِس واسطے کہ
لڑائی کے وقت فرصت مِلے یا نہ مِلے اس کا کیا بھروسا

## نقل ۹۶

ایک بُڑھیا نے ایک خالی شراب کا پیپا جس میں سے اُسی
وقت شراب نکالی تھی کہیں پڑا دیکھا اُس میں سے شراب
کی بو آتی تھی اپنی ناک اُس کے چھید میں لگا کر ذرہ دیر تک
سونگھتی رہی آخر پُکار کر بولی واہ کیا خوش بو ہی جب تیری
تر چھٹ ایسی دل چسپ اور دل آویز ہی تو تو آپ کیوں

نہ مزیدار ہو گی

## نقل ۹۷

ایک چڑیمار نے کسی کھیت میں چنڈول پکڑنے کو جال لگایا اتفاقاً اُس میں ایک چنڈول پھنسا اپنی بدنصیبی سے بہت غمگین ہو کر بولا میں نے کیا ایسی تقصیر کی جو مجھے پکڑا میں نے کسی کا سونا یا روپا نہیں چُرایا مگر ایک گیہوں کے دانے کے لئے مرنا پڑا

## نقل ۹۸

اُلو ایک درخت پر سوتا تھا ایک ٹڈا جو نیچے شور کرتا تھا اُس کو سونے نہ دیا بلکہ اُس کو گالیاں دینے لگا بولا تو بڑا بدذات ہے رات کو چوری کر کے کھاتا ہے اور ساری رات خراب خستہ پھرتا ہے اور دن کو درخت کی کھوہ میں چھپ رہتا ہے اُلو نے کہا چپ رہو ہر چند اُس نے منع کیا لیکن وہ باز نہ آیا اُلو اِس بات سے بُہت ناخوش ہوا چاہا کہ

اُس کو فریب سے مارے یہہ سوچکر بولا تیری آواز ایسی
خوب ہی کہ ہر ایک خوشی سے سُنے اور جاگتا رہے تیری
خوش الحانی کے آگے قانون اور مضامیر کچھہ نہیں ای یار
مجھے ابھی یاد آیا کہ دیبی پالس نے مجھے آب حیات کا شیشہ
دیا تھا اگر تمھارا دل چاہے تو میں اُس میں سے تم کو دوں
تدرّو اُس وقت پیاسا تھا اِس پر اپنی تعریف سُنکر بہت خوش
ہوا نہایت خواہش سے اُچھل کر درخت پر گیا اُلّو نے استقبال
کے بہانے آگے بڑھکر اُس کو پکڑ لیا اور نگل گیا اِس صورت
سے اپنا بدلا لیا اور دُشمن کے مارنے سے بہت آرام پایا

## نقل ۹۹

ایک کانی ہرنی ہر روز سمندر کنارے چرا کرتی کانی آنکھ
دریا کی طرف رکھتی اور دوسری میدان کی طرف سمجھتی تھی کہ
یہہ بند وبست خوب ہی اِس لئے کہ جو میرے مارنے کو آویگا
سو میدان کی طرف سے آویگا محال ہی کہ دریا پر سے قصد

کرے اِس طور سے اپنے تئیں بے خطر سمجھ خاطر جمع سے چرتی پھرتی ایک سیانا آدمی دو تین آدمیوں کو لیکر کئی روز اُس کے پیچھے لگا لیکن کچھ فایدہ نہ ہوا آخر ایک روز ناؤ میں سوار ہوکر آیا اور اُس کو گولی سے مار گرایا ہرنی مرتے وقت بہت غمگین ہوکر یہہ بات بولی ای بدنصیب جدھر سے کچھ خوف نہ تھا اُدھر سے ہی آفت مجھ پر آئی اور جدھر سے ڈر تھا اُدھر سے تو کچھ نقصان نہ ہوا

## نقل ۱۰۰

ایک روز ندی بہت چڑھی لہرا اور پانی کے زور سے ایک بڑی مچھلی بہکر سمندر میں چلی گئی نئی جگہہ دیکھ کر غرور کرنے لگی اور وہاں کے باشندوں کی طرف حقارت سے دیکھکے بولی میرا وطن اور خاندان سب سے بہتر ہی تم کو لازم ہی کہ میری تعظیم کرو اور بہتر جگہہ مجھ کو دو ایک مچھلی جو نزدیک پھیر رہی تھی یہہ سُنکر بولی چپ رہو ای نادان اگر مجھے اور

تجھے کوئی مچھوا پکڑ کر بازار میں لیجاوے تو اُس وقت تجھ کو معلوم ہوگا کہ بزرگی کے لایق کون ہے ہم کو دولت مند آدمی بہت قیمت دیکر منت سے لیجائیں اور تم کو کوئی غریب لاچاری سے پیسا دمڑی دے لیجاوے یا مفت دی جاوے

## نقل ۱۰۱

ایک دن یوسف لڑکوں میں کھیلتا تھا یہہ دیکھہ کر ایک پنڈت اُس پر ٹھٹھے مارنے لگا وہ بوڑھا خود بڑا ٹھٹھول تھا کسی کو اپنے اوپر ٹھٹھے مارنے نہ دیتا ایک کمان لیکر چلّا اُتار اور زمین پر رکھکر بولا ای پنڈت کہو اِس میں کیا بھید ہے اور اِس کمان کے اُتارنے میں کیا فایدہ ہے اُس آدمی نے بہت دیر تک سوچ کیا لیکن کچھہ نہ کھلا آخر لاچار ہوکر بولا آپہی اِس کے معنے بیان کیجئے تب یوسف نے ہنسکر کہا اگر کمان سدا چڑھی رہے تو کم زور ہوجاوے لیکن جب اُسے بروقت چڑھائیں تو بہت دن نبھے اور بہت کام آوے

## نقل ۱۰۲

کئی ایک کبوتر کبوتر خانے میں رہا کرتے ایک کوّے نے دیکھ کر دل میں کہا یہہ کبوتر بہت خوشی اور چین سے گذران کرتے ہیں کسی چیز کے محتاج نہیں بہتر ہے کہ اُن میں جائے اور خوشی سے رہئے یہہ سوچ اُس نے اپنے پر سُفید کئے اور بے تکلف اُن میں جا گھسا جب تک وہ چپ رہا تب تک کبوتروں نے اُس کو نہ پہچانا اور کچھ ایذا نہ دی آخر ایک روز اپنی سرشت ذاتی کے سبب بے اختیار کاں کاں کرنے لگا تب کبوتروں نے اُس کو پہچان لیا اور چونچوں سے مار کر ہانک دیا وہ لاچار ہو کر وہاں سے نکلا اور اپنی قوم میں گیا اُنھوں نے بھی اُس کے رنگین پر دیکھ آنے نہ دیا اِس صورت میں نہ کوّا ہوا نہ کبوتر دونوں کر سے گیا

## نقل ۱۰۳

ایک دن ایک کُتیا اور سورنی دونوں کہیں رستے میں ملیں

پیدایش کی بابت بات چیت کرنے لگیں کُتیا بولی کہ ہر ایک برس میں سب جانوروں سے زیادہ بچّے جنتی ہوں اور بہت دفع سورنی نے جواب دیا یہہ بات سچ ہے لیکن تو اِس بات میں ایسی اُتاولی کرتی ہے جس کے سبب سے تیرے پلّے اندھے پیدا ہوتے ہیں ؛

## نقل ۱۰۶

ایک عُقاب نے خرگوش کو پکڑا وُہ بہت غم سے پُکارنے لگا ایک چڑیا جو درخت پر بیٹھی تھی اُس کو ملامت کرنے لگی اے نادان اُٹھہ اور بھاگ جا تو کس واسطے اپنے تئیں ہلاک کرتا ہے تو تو آپ بالخاصیت چالاک جانور ہے اگر ذرہ ہمّت کرے تو اُس کے ہاتھہ سے بچ جاوے یہی بات کرتی تھی کہ اِتنے میں ایک باز آیا اور اُس کو اُٹھا کر لیگیا اور اُس کو کھانے لگا ہر چند اُس نے چیں چیں کیا لیکن کچھہ فایدہ نہ ہوا خرگوش مرنے کے وقت اُس کی یہہ حالت دیکھہ خوش ہوا اور کہنے لگا تو ابھی مُجھہ کو ملامت

کرتی تھی اور اپنے تئیں بے خطر سمجھکر تھٹھے مارتی تھی وہی مصیبت جواب تم پر پڑی بول کس طرح سے سہہ سکتی ہے اِس ظالم کے پنجے سے تو اپنے تئیں کیوں نہیں بچا سکتی

## نقل ۱۰۵

ایک روز اکبر بادشاہ کہیں سیر کو گیا ایک گھر میں جو تیمور لنگ نے پہاڑ پر بنایا تھا اُترا وہاں سے گنگا جمنا دونوں دریا نظر آتے تھے ایک باغ کی روش پر جو نہایت دل کشا تھا پھرنے لگا ایک نوکر جو باغ کی خبرداری کے واسطے وہاں رہتا تھا اچّھا لباس پہن بہت چالاکی سے آیا اور ایک برتن میں پانی لئے جدھر بادشاہ جاتا اُدھر چھڑکاؤ کرتا پھرنے لگا بادشاہ یہہ دیکھ کر بہت ہنسا آخر بادشاہ نے اُس کے دل کا ارادہ معلوم کرکے پکارا اے غلام اِدھر آ یہہ سُنکر وہ غلام خوشی سے دوڑا آیا اُمّید وار کہ بادشاہ آزاد کریگا جب وُہ نزدیک آیا بادشاہ نے اُس کو فرمایا میں دیکھتا تھا کہ تو بڑی

محنت کر رہا تھا لیکن وہ محنت بے فایدہ تھی اگر تو کسی دوسرے کام میں تصدیع اٹھاتا تو تیرے واسطے بہتر ہوتا میں صاف بولتا ہوں کہ ایسی ناکاری نوکری کے لئے تجھ کو آزاد نہ کرونگا

## نقل ۱۰۶

ایک چوپان کے پاس ایک کُتّا تھا اُس کی وفاداری اور نمک حلالی پر بہت بھروسا رکھتا جب کہیں جاتا سب گلہ اُس کے حوالے کر بے فکر چلا جاتا اور ہر روز اُس کو میٹھی دہی وغیرہ غذا کھلاتا اور بہت پیار کرتا وہ نمک حرام کتّا کیا کرتا کہ جب وہ جاتا وہ گلّے میں سے ایک دو بھیڑیں یا بکریاں کھا جاتا ایک روز چوپان نے دریافت کر اُس کے گلے میں رسّی باندھی اور ایک جھاڑ پر لٹکانے لگا اِس میں کُتا بولا میں تمھارا قدیم نوکر ہوں تم بے رحمی سے کیوں میری جان لیتے ہو میں نے تو دو تین گناہ کئے ہونگے بھیڑیا جو تمھارا دشمن ہے اور ہمیشہ نقصان کرتا ہے اُس کو کیوں نہیں مارتے جواب دیا

ای بد ذات تو اُس سے دس حصے زیادہ سزا کے لایق ہے میں ہمیشہ جانتا ہوں کہ وہ میرا دشمن ہے اِس لئے خبردار رہتا ہوں اور تُجھے نمک حلال نوکر سمجھتا ہوں اِس لئے بے فکر رہتا ہوں اِسی سبب سے تُجھے کِھلاتا ہوں اور پیار سے پالتا ہوں باوجود اِس پرورش کے جب تو ایسی بد ذاتی اور بے وفائی کرے تو مناسب نہیں کہ معاف کروں تیری بد ذاتی اُس سے بدتر ہے

## نقل ۱۰۷

ایک چور کہیں چوری کرنے گیا وہاں ایک ہوشیار وفادار کُتا تھا وُہ اُس کو دیکھ کر بھونکنے لگا اِس پر چور نے روٹی کا ٹکڑا اُس کے آگے پھینکا کُتے نے وہ ٹکڑا نہ لیا بلکہ خفگی سے کہا میں پہلے سمجھا تھا کہ کوئی خراب آدمی ہے جو ایسے وقت آیا اب تو اِس رشوت سے خوب معلوم ہوا کہ تو بُرا چور ہے جب تک تو اِدھر ہے میں البتہ بھونکونگا اور اپنے صاحب کے گھر کی خبرداری کرونگا

## نقل ۱۰۸

ہرروز ایک چنگی شراب خانے میں جاتا گاتا اور بجاتا اور کئی
ایک نادان آدمیوں کو رجھاتا اور خوش کرتا ایک روز دل
میں لایا کہ تماشا گاہ میں جا کر گائے اور اپنا ہنر دکھا کر بہت
بیسا اور آبرو پیدا کیجئے یہہ سوچ ایک روز اُس نے تماشا گاہ
کے داروغے کے پاس جا کر اپنا ارادہ ظاہر کیا اُس نے اُس کو
آزمایش کے واسطے تماشا گاہ میں آنے دیا تب وہ گانے لگا
وہ جگہہ بہت بڑی اور لوگ بہت تھے اِس سبب سے اُس کا
گانا بجانا بہت کم سُننے میں آیا اور کئی ایک آدمی جو اُس کے
نزدیک تھے اُنھوں نے اچھے گویوں کا گانا بجانا سُنا تھا
اُس کی مکروہ آواز اور ساز سے ناخوش ہوئے اور
تالی مار کر اُس کو وہاں سے نکال دیا

## نقل ۱۰۹

کہتے ہیں کہ کنکڑا الٹا چلتا ہے ایک دن اُس کی ماں نے بیٹے

سے کہا ای بیٹی اُلٹی چال چھوڑ اور سیدھی چال چل جیسی دوسرے جانور چلتے ہیں اُس نے جواب دیا ای ماں میں حتی المقدور اچھی چال چلتی ہوں اگر تجھے میری چال نا مناسب نظر آتی ہے تو آپ چلکر بتائے تاکہ میں اُس پر عمل کروں

نقل ۱۱۰

ایک لڑکا کوئے کے نزدیک روتا بیٹھا تھا اُسی وقت ایک چور وہاں آیا اور کہا ای لڑکے تو کس واسطے روتا ہے لڑکے نے روتے روتے جواب دیا رسّی ٹوٹ گئی اور میرا روپئے کا لوٹا کوئے میں گر پڑا ہے یہہ سُنکر چور کپڑے اُتار کر اُس کی تلاش کرنے کے واسطے کوئے میں اُترا بہت دیر تک تلاش کرتا رہا لیکن کچھہ نہ پایا جب کوئے میں سے نِکلا دیکھا کہ وُہ لڑکا اُس کے کپڑے لیکر بھاگ گیا ہے

نقل ۱۱۱

ایک آدمی ندی کے کنارے ایک درخت کاٹتا تھا اِتفاقاً کلہاڑی

اُس کے ہاتھ سے چھوٹ کہ پانی میں گر پڑی اور وہیں ڈوب
گئی یہہ احوال دیکھ کر بہت غمگین ہوکر بیٹھ رہا اِس پر مرقوری
اُس کے پاس آیا اور پوچھا تو کیوں روتا ہے اُس آدمی نے
اپنا احوال ظاہر کیا مرقوری نے ندّی میں غوطہ مارا اور وہاں
سے ایک سونے کی کلہاڑی لاکر اُسے پوچھا یہہ تیری کلہاڑی
ہے کہ نہیں اُس نے جواب دیا نہیں اِس پر مرقوری نے پھر
پانی میں غوطہ مارا اور روپے کی کلہاڑی لاکر پھر اُسے پوچھا
یہہ تیری ہے اُس آدمی نے پھر انکار کیا اور کہا یہہ بھی میری
نہیں مرقوری نے تیسرے دفع پھر غوطہ مارا اور وہی
کلہاڑی جو پانی میں گر گئی تھی نکال لایا اپنی کلہاڑی کو دیکھتے ہی
وہ مفلس آدمی نہایت خوش ہوا اور شکر کر کے مرقوری
کے ہاتھ سے لی مرقوری نے اُس کی دیانت سے بہت خوش
ہوکر وے دونوں کلہاڑیاں اُس کو بطور انعام دیں اِس
کے بعد اُس آدمی نے اپنے رفیقوں میں جاکر جو گذرا تھا سو

بیان کیا اِس پر ایک اُن میں سے ندّی کے کنارے گیا اور اپنی کُلہاڑی جان بوجھکر پانی میں پھینک دی اور زمین پر بیٹھکر آفت زدوں کی طرح رونے لگا مرقوری آیا اور غوطہ مارکر سونے کی کلہاڑی لایا اور اُس کو بتلائی اور پوچھا یہہ تمھاری ہے سونے کو دیکھتے ہی نہایت خوش ہوا اور اُس کے لینے کے واسطے دوڑا لیکن مرقوری نے اُس کی بے شرمی سے بہت ناخوش ہوکر نہ دی بلکہ اُس کی کُلہاڑی بھی نہ دی

## نقل ۱۱۲

ایک گاڑی بان گاڑی لئے جاتا تھا رستے میں گاڑی کا ایک چاک کڑکڑانے لگا یہہ سنکر وہ بہت مُتعجب ہوا اور اُس سے پوچھا تجھے کیا ہوا اُس نے جواب دیا یہہ خصلت جبلّی ہے جس کو دُکھہ ہوتا ہے وُہ البتّہ روتا چلّاتا ہے

## نقل ۱۱۳

ایک آدمی کے پاس ایک لکڑی کا بُت تھا وہ ہر روز اُس کی پوجا کیا کرتا وہ آدمی بہت غریب تھا اکثر اُس سے پیسا مانگتا بہت دن اِسی طرح کرتا رہا لیکن کچھ فایدہ نہ ہوا آخر ایک روز نا اُمّید ہو کر اُس کو زمین پر دے مارا وہ ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا اور بہت سا پیسا جو اُس کے پیٹ میں تھا گر پڑا یہہ دیکھکر بہت خوش ہوا اور بولا اے مکرے ضدّی بُت جب میں تیری پرستش کرتا تھا تب تو نے میری بات نہ سُنی اور جب میں نے تجھے توڑ ڈالا اور ٹکڑے ٹکڑے کیا تب تو نے اتنا پیسا دیا جو میری خیال میں بھی نہ تھا

## نقل ۱۱۴

ایک بکرا کوٹھے پر چڑھ گیا ایک بھیڑئے کو جو نیچے کھڑا تھا گالیاں دینے لگا اِس پر بھیڑئے نے اوپر دیکھکر کہا اے بدذات حیا نور تو اتنا غرور مت کر میں جانتا ہوں کہ یہہ بدزبان تجھ سے نہیں مگر اُس جگہہ سے جس کے آسرے میں تو ہے

## نقل ۱۱۵

ایک شیر نے جوان بیل کو پکڑا اور کھانے لگا اتنے میں ایک چور وہاں آیا اور بولا آدھا مجھ کو دو شیر نے کہا اے یار جو چیز تیرا حق نہیں سو چرا کر لیجاتا ہے دور ہو چلا جا میں تجھ کو نہ دونگا اتفاقاً ایک غریب مسافر اُس رستے آ نکلا شیر کو دیکھ بہت ڈرا اور آہستہ دوسرا رستہ پکڑا شیر نے اُس کی یہہ نیک چال دیکھ مہربانی سے پکار کر کہا آؤ اِس شکار میں سے تم حصّہ لو اِس لئے کہ تیری شرافت اور نجابت کے سبب سے اِس میں سے تجھ کو دینا لائق ہے یہہ کہہ کر اُس کے دو حصّے کئے ایک آپ لیکر جنگل کو گیا اور دوسرا اُس مسافر کے واسطے چھوڑا

## نقل ۱۱۶

ایک بکری جب چرائی کو جانے لگی اپنے بچّے کو یہہ نصیحت کی کہ دروازہ بند کر کے بیٹھ رہ جب تک میں نہ پھر آؤں

تب تک کسی کو اندر آنے مت دیجیو ایک بھیڑیا جو اتفاقاً وہاں دبکا ہوا بیٹھا تھا یہہ بات سنکر ذرہ دیر کے بعد دروازے کے پاس آیا بکری کی آواز نکال اور دروازہ ٹھوک کر بولا دروازہ کھولو بکری کے بچّے نے کھڑکی سے جھانک کر دیکھا تو وہ بھیڑیا نظر آیا بولا ای دغا باز چلا جا اگرچہ تم بکری کی آواز سے بولتے ہو لیکن تم تو بھیڑیے ہو تیرا اعتبار کون کرے

## نقل ۱۱۷

بھیڑیے نے لومڑی کے نام سے چوری کی بابت بندر کے پاس جاکر فریاد کی جب لومڑی سے یہہ بات پوچھی اُس نے صاف انکار کیا واللہ میں نے اُس کا کچھہ نہیں چرایا غرض دونوں کی بات سُنکر بندر نے یہہ فتوئی دیا ای بھیڑئے میری دانست میں تیرا کچھہ نہیں گیا پھر لومڑی سے کہا البتّہ تو نے اُس کا مال چرایا ہے اور تو بڑی چور ہے یہہ فتوئی دیکر بندر نے صاحبان مجلس کو رخصت کیا

لقا

## نقل ۱۱۸

ایک مالی کے پاس ایک گدھا تھا وہ بوجھ اُٹھاتے اٹھاتے
تھک گیا جو پیتر سے عرض کی مجھ کو دوسرا مالک دیجئے
اُس نے کمھار کے حوالے کیا وہ اُس پر اور بھی زیادہ بوجھ
لادنے لگا پھر اُس نے عرض کی مجھے کوئی دوسرا صاحب
دیجئے جو نہایت رحم دل ہو جوپیتر اس بات سے بہت ہنسا
لیکن اُس کی عرض اُس وقت بھی قبول کر کے اُس کو چمار
کے حوالے کیا چند روز میں جب گدھے کو معلوم ہوا کہ میرا
صاحب ایسا خلیق ہے تو اپنے دل میں افسوس کرنے لگا
اور بولا ہائے کم بختی یہہ مالک تو سب سے زیادہ بدتر اور
سنگدل ہے جب تلک تو جئیگا تجھ سے کام لیگا اور جب
تو مر جایگا تو تیری کھال بھی اپنے کام میں لایگا

## نقل ۱۱۹

ایک لڑکا ہر روز مکتب میں جایا کرتا ایک روز اُس نے اپنے

ہم مکتب کی ایک کتاب چرائی اور اپنی ماں کو لاکر دی
اُس کو لازم تھا کہ وہ اُس کو اِس بات سے منع کرتی اور
دھمکاتی مگر اُس بد دل نے نصیحت اور ملامت کے بدلے اُس
کو پیار کیا اور کھانے کو ایک سیب دیا چند مدت کے بعد وہ
لڑکا بالغ ہوا ہمیشہ چوری کرتا اور ماں کو لاکر دیتا آخر ایک
روز وہ پکڑا گیا تجویز کے بعد اُس کو پھانسی دینے کا فتویٰ
دیا گیا گلا دینے کے روز جب اُس کو دار کے نزدیک لیگئے اُس
وقت جلاّد وغیرہ بُہت سے لوگ جمع ہوئے اُن میں اُس کی
ماں بھی روتی بسورتی آئی اُس بد کار نے اپنی ماں کو وہاں
دیکھ کر شریف سے کہا مہربانی سے حکم دیجئے کہ میں اپنی ماں
سے کچھ بات کروں قریب المرگ کی بات سُننی لازم ہے
اِس لئے شریف نے اجازت دی جب اُس کی ماں نزدیک
آئی اُس نے اپنی ماں کا کان دانت سے کاٹ ڈالا لوگ یہہ
دیکھ کر بہت متعجب ہوئے اور غصّے میں آئے آپس میں کہنے لگے

کیا بد ذات ہی جس نے ہزاروں گناہ کئے کیا بس نہ تھے جو مرتے مرتے بھی ایسا خراب گناہ کیا اس نے جواب دیا ای یارو پہلے میری بات سنو اُس کے بعد جو چاہو سو کہو یہہ بد ذات عورت اِس سے زیادہ سزا کے لایق ہی اِس لئے کہ جب میں نے لڑکپن کے وقت مکتب میں سے کتاب چرا کر اُس کو لادی تھی اگر وُہ اُسی وقت مجھے دھمکاتی اور منع کرتی تو آج میری یہہ حالت نہ ہوتی

## نقل ۱۲۰

ایک گدھی بیمار تھی یہہ خبر سب مُلک میں مشہور ہوئی کئی ایک بولے وُہ کل مر جائیگی کئی ایک بھیڑئے یہہ خبر سنکر بلاقات کے بہانے وہاں گئے اور کواڑوں کو کھٹکھٹا کر پوچھنے لگے کہو ای بی بی آج تمہارا مزاج کیسا ہی ایک جوان گدھا اُس کا بیٹا یہہ بات سُنکر باہر آیا اور بولا میری ماں کا مزاج فضل الٰہی بہُت اچھا ہی خُدا نہ خواستہ جیسا تم کو منظور ہی ویسا نہیں

## نقل ۱۲۱

بہت سی چونٹیاں اپنے بل کے آس پاس دانہ لاکر جمع کر رہیں تھیں ایک تدّا جو اتفاقاً اُس موسم میں جیتا رہ گیا تھا بھوکھہ اور جاڑے کے مارے مرتا تھا وہاں آیا بولا مجھے ایک چاول کا دانہ دو میں بھوکھا مرتا ہوں ایک چیونٹی نے اُس سے پوچھا تم نے کس واسطے گرمی کے موسم میں ہمارے موافق دانہ جمع نہیں کیا اُس نے جواب دیا اے یار وگرمی میں میری اوقات کھانے پینے گانے بجانے میں گذری کبھی جاڑے کا خیال دل میں نہیں لایا چیونٹی نے ہنسکر کہا اگر یہی بات ہے تو ہم کیا کریں اِس لئے کہ جو گرمی کے موسم میں کھاتا پیتا اُڑاتا ہے سو البتہ جاڑے میں بھوکھوں مرتا ہے

## نقل ۱۲۲

ایک دن ایک گدھا اور مرغ کہیں ایک جگہہ پھرتے تھے یکایک ایک شیر کو اُس طرف آتے دیکھا کہتے ہیں کہ شیر

مرغ کی بانگ سے بہت ڈرتا ہے جو نہیں اُس نے مرغ کی آواز
سُنی وو نہیں ڈر کے مارے بھاگا گدھا سمجھا کہ وہ میرے
ڈر سے بھاگا جاتا ہے دلیری سے اُس کے پیچھے لگا اِتنی دور
گیا تھا کہ مرغ کی آواز سُنائی نہ دے اِس پر شیر پھرا اور
پلک مارتے ہی اُس نے اُس کو پکڑ لیا اور پھاڑنے لگا اُس
وقت گدھا اپنے دل میں کہنے لگا افسوس ای بے وقوف
تو تو اپنی ہمت اور زور جانتا ہی تھا اِس پر جان بوجھ کر کیوں
اپنے تئیں موت کے پنجے میں گرفتار کیا اگر ایسا نہ کرتا تو خوشی
سے سلامت رہتا

## نقل ۱۲۳

ایک روز بندر نے لومڑی سے کہا اپنی لنبی دُم کا ایک ٹکڑا
مجھ کو دو کہ میں اپنے ننگے چوتڑ چھپاؤں میرے چوتڑ گرمی
سردی اور بارش کے موسم میں ننگے رہتے ہیں تیری دُم
تو بہت لنبی زمین پر گھسٹتی رہتی ہے فی الواقع تیری اِحتیاج سے

زیادہ ہے لومڑی نے کہا ہوگی لیکن تم خوب جانو کہ جب تک میں جیتی ہوں تب تک ایسی ہی کھستی رہونگی مگر تمہارے ناپاک بدبو چوہتر کے واسطے خدا نخواستہ کہ میں ایک ذرہ بھی اُس میں سے دولا

## نقل ۱۲۴

ایک روز گدھے نے دل میں خیال کیا کہ میرا مالک اِس چھوٹے کُتّے کو بہت پیار کرتا ہے اُس کا سبب یہی ہوگا کہ وہ اُس کے سامھنے دم ہلاتا اور خوش آمد کرکے آس پاس پھرتا اور کود کر اُس کی گود میں جا بیٹھتا ہے اِسی سبب وہ اُس کو کھانے کے وقت گوشت کے اچھے ٹکڑے وغیرہ غذا کھلاتا ہے اور محبت سے پالتا ہے اگر میں بھی ویسا کروں تو البتہ مجھ پر بھی مہربانی کریگا اور گود میں بیٹھنے دیگا یہی سوچتا تھا کہ اتنے میں اُس کا صاحب کھیت اور باغ کی سیر سے پھر آیا اور کرسی پر بیٹھا گدھا اُس کو دیکھ کر پہلے بڑے زور وشور سے رینکنے اور کودنے لگا اُس کے بعد بہت شوق سے اُس کی طرف دوڑا

اُس کا مالک یہہ تماشا دیکھ بے اختیار ہنسا اِس میں بہت لاڑ سے اُس گدھے نے پچھلے پاؤں پر کھڑے ہوکر اگلے پاؤں اُس کی چھاتی پر رکھے اور چاہا کہ اُس کی گود میں بیٹھے وہیں وہ پکارنے چلانے لگا یہہ سُنکر ایک نوکر بڑا سونٹا ہاتھ میں لئے دوڑا اور اُس کو خوب مارا تب تو وہ گدھا دل میں قایل ہوا اور بہت پشیمان معلوم کیا کہ ہر ایک مہربانی کے لایق نہیں

## نقل ۱۲۷

کسی زمانے میں پرندوں اور چرندوں میں بڑی لڑائی شروع ہوئی چمگادڑ دل میں لایا کہ میری شکل دونوں کے مشابہ ہے اِس صورت سے میں اُن دونوں کے فساد اور لڑائی سے محفوظ رہونگا اتنے میں دونوں لشکر مقابل ہوے اور لڑائی کرنے لگے بہت سے مارے گئے اور بہت زخمی ہوئے چمگادڑ سمجھا کہ پرندونکی فتح ہوگی اِس سبب سے وہ

اُن میں جا مِلا لیکن ذرہ دور اَڑ تا رہا اِس اِرادے کہ جو فتح پاوے اُس کی طرف ہوجاوے ذرہ دیر کے بعد اُس کو خوب معلوم ہوا کہ حیوان البتّہ غالب ہونگے یہہ سوچ اُن میں جا مِلا اور بولا میری شکل چوہے کی سی ہے اِس سے ثابت ہوتا ہے کہ میں حیوان ہوں اِس لئے تمھارے پاس آیا ہوں مجھے اپنے ساتھہ رکھو میں ہمیشہ تمھاری خیر خواہی اور وفاداری میں کوشش کرونگا چرندوں نے اُس کی یہہ بات قبول کی اور اُس کو اپنا ساتھی کیا آخر عقاب سپہ سالار کی ہمّت اور تدبیر سے پرندوں کی فتح ہوئی اِس پر چمگادڑ اُن کے ڈر کے مارے بھاگ گیا شرم سے سارا دن پہاڑ اور جھاڑوں کی کھو کر میں چھپا رہتا ہے اور جب شام کے وقت سب جانور بسیرا لیتے ہیں تب وہ باہر آتا ہے

## نقل ۱۲۶

ایک ریچھہ بار پر جہاں شہد کی مکھیوں کا چھتّا لگا تھا چرھا وہ

چھتا توڑ کر شہد پینے لگا مکھیاں بدلا لینے کے واسطے ایک لخت اُس پر دوڑیں اور ڈنک مارنے لگیں لیکن اُس کی کھال بہت سخت تھی اُس کو ڈنک سے کچھ اثر نہ ہوا تب وے اُس کی آنکھ اور ناک کو کاٹنے لگیں اِس پر وہ دکھ کے مارے جنون سے اپنے پنجوں سے اپنے کان ناک اور آنکھ نوچنے لگا غرض جو اُس نے اُن کا نقصان کیا تو اِس کے بدلے اُس کو یہہ سزا ملی کہ اُس نے اپنے تئیں آپ زخمی کیا

## نقل ۱۲۷

ایک مُرغ ایک بلند درخت پر بیٹھا ہوا بانگ دے رہا تھا ایسے زور سے کہ تمام جنگل اُس کی آواز سے گونج گیا ایک لومڑی جو نزدیک شکار کی تلاش میں پھرتی تھی یہہ آواز سنکر اُس درخت کے نیچے آئی جب دیکھا کہ اُس کا ہاتھ آنا مشکل ہے تب اُس کو نیچے اُتارنے اور کھا جانے کے واسطے فریب سے بولی اے یار میں تمھارے دیکھنے سے بہت خوش

ہوئی لیکن نہایت افسوس ہے کہ جہاں تم بیٹھے ہو وہاں میں
نہیں آسکتی اور بہ خوبی ملاقات نہیں کر سکتی اگرچہ میں نے تم کو
دور سے دیکھا لیکن میں چاہتی ہوں کہ تو نیچے آوے اور اپنی
ملاقات سے اِس مُشتاق کو خوش کرے مرغ نے جواب دیا
ای بوا میں بھی چاہتا ہوں کہ تم سے بغل گیر ہوؤں لیکن نیچے
آنے میں مجھے کمال خطرہ ہے اگرچہ میں جانتا ہوں کہ تو میری
دوست خیر خواہ ہے لیکن ڈرتا ہوں کہ دوسرا کوئی میرا
بدخواہ مجھ کو پکڑ کر نہ کھا جاوے بولو اُس وقت میں کیا
کروں لومڑی نے کہا اے میری آنکھوں کے تارے کیا تم کو
معلوم نہیں جو چرند اور پرند میں صلح کی بابت منادی کی گئی اور
اقرار ہوا کہ آئندہ کوئی کسی پر ظلم اور زبردستی نہ کرے
اور آپس میں مُتفق دوستی سے رہیں اگر کوئی اُس کے برخلاف
کریگا تو سزا پاویگا اتنے میں مرغ جو اُس کی پر فریب باتوں
کو سن رہا تھا اپنی گردن لمبی کر کے دیکھنے لگا لومڑی نے

پوچھا ای بھائی تو کیا دیکھتا ہے جواب دیا کئی ایک کُتّے تھوڑیا
دور نظر آتے ہیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہماری طرف آتے
ہیں لومڑی بولی اگر یہی بات ہے تو میں جاتی ہوں سلام
مرغ بولا مت جا میں ابھی آتا ہوں تم کو ایسی صلح کے
وقت کیا ڈر ہے جواب دیا ای بھائی شاید انھوں نے
صُلح کی بات نہ سُنی ہوگی یہہ کہکر بھاگ گئی

## نقل ۱۲۸

ایک دن بلّی نے ارادہ کیا کہ ایک مرغ مار کر کھائے
یکایک اُس نے فجر کے وقت ایک مرغ کو جو غافل چرتا
تھا پکڑ لیا اور کھانے لگی مُرغ نے کہا مجھے چھوڑ دے اُس
نے کہا بولو کس واسطے جواب دیا میں انسان کے حق میں
بہت کام کا ہوں ہر روز چار بجے بانگ دیتا ہوں جس کے
سبب سے ہر ایک آدمی جاگ پڑتا ہے اور اپنے کام خدمت
کے واسطے جلدی اُٹھہ تیار ہو کر چلا جاتا ہے بلّی نے کہا میں

اسی واسطے تم کو مارا چاہتی ہوں لوگ تیری نگروہ آواز سے نہیں سو سکتے اور بے چین ہوتے ہیں اس کے سوا تو ایسا بدذات بے تمیز ہی کہ تو بہن ماں اور دوسری مرغیوں میں فرق نہیں سمجھتا ہر ایک سے جفتی کرتا ہی مرغ نے کہا یہہ بات سچ ہی لیکن میں یہہ کام اپنے مالک کے فایدے کے لئے کرتا ہوں تاکہ بہت انڈے اور چوزے پیدا ہوں بلی نے کہا ای بدذات چپ رہ تجھہ سے پاپی کا مرنا جینے سے بہتر ہی یہہ کہکر کھا گئی

## نقل ۱۲۹

ایک کتا گھاس کی تال پر بیٹھا تھا ایک بھوکھا بیل وہاں آیا اور چاہا کہ گھاس کھاوے اتنے میں وہ لالچی کتا اس پر دوڑا اور بھونکنے لگا اس پر بیل نے خفا ہوکر کہا ای لعنتی بدذات لئیم کتے تو آپ یہہ گھاس کھاتا ہی نہیں اور دوسرے کو بھی نہیں کھانے دیتا یہہ کہکر چلا گیا

## نقل ۱۳۰

کُتّے نے بھیڑیے کے نام سے فریاد کی اِس مقدمے کے انفصال کے واسطے چیل اور بھیڑیا دونوں مُقرر ہوے انھوں نے اِس بات میں کوئی گواہ نہ بُلایا بے سوچ فتویٰ دیا بھیڑ البتہ تقصیروار ہے یہہ حکم ہوتے ہی بھیڑ کو پھاڑ ڈالا اور اُس کا گوشت آپس میں بانٹ کر کھالیا

## نقل ۱۳۱

ایک باز بہت زور سے کبوتر کے پیچھے لگا قضا کار ایک جال میں جو کسان نے کوّے پکڑنے کے واسطے لگایا تھا پھنس گیا اور پھڑ پھڑانے لگا کسان یہہ دیکھہ کر دوڑا اور اُس کو مارنے لگا اِتنے میں باز نے کہا اے زمیندار مجھے چھوڑ دے میں تو کبوتر کے پیچھے لگا تھا میرا کچھہ نقصان نہیں کیا جو تو مجھے مارا چاہتا ہے اُس نے پوچھا کبوتر نے تیرا کیا بُرا کیا تھا جو تو اُس کے مارنے کو دوڑا یہہ کہکر اُس کی گردن مروڑ ڈالی

## نقل ۱۳۲

ایک دن گرمی کے موسم میں کام دیو بازی اور دھوپ کے سبب سے تھک گیا اور ایک سرد غار میں جا لیتا کہتے ہیں کہ وہ موت کا گھر تھا بے اختیار غفلت سے سو گیا اُس کے ترکش میں سے سب تیر گر پڑے اور موت کے تیروں سے مل گئے جب جاگا بہت ہوشیاری سے جتنے اُس کے تھے چُن لئے لیکن معلوم نہ ہوا کون سے میرے ہیں اِس سبب سے کئی ایک موت کے تیر اُٹھا لئے اور اپنے وہاں چھوڑے اِسی سبب سے اکثر ایسا ہوتا ہے کہ بوڑھا عیش و عشرت سے کامیاب ہے اور جوان جس نے دنیا کی لذت نہیں دیکھی موت کے تیر سے ہلاک ہو جاتا ہے اور بے مراد نااُمید چلا جاتا ہے

## نقل ۱۳۳

ایک چیونٹی پیاسی ہو کر کسی نالے پر پانی پینے گئی لیکن پانی کی لہر سے بہہ گئی ایک کبوتر نے اُس کے حال پر ترس کھا کر درخت

کی ڈالی توڑ کر اُس کے آگے پھینک دی وہ چیونٹی اُس کے آسرے سے کنارے لگی چند روز کے بعد ایسا اتفاق ہوا کہ ایک شکاری نے اُس کبوتر کے پکڑنے کے واسطے جال لگایا وہ جانور تو غافل بیٹھا ہی تھا چیونٹی یہہ دیکھہ وہاں آئی اور جوہیں وہ شکاری اُس کو پکڑنے لگا وہیں اُس نے اُس کی ایڑی میں کاٹا وہ اِس سے چونکا کبوتر اِس حرکت سے ہوشیار ہوکر اُڑ گیا

## نقل ۱۳۲

ایک دن ایک عقاب پہاڑ پر بیٹھا تھا ایک لیلا کو دیکھہ کر نیچے آیا اور اُس کو اُٹھا کر لیگیا ایک کوّا جو نزدیک بیٹھا تھا یہہ دیکھہ کر دل میں لایا کہ میں بھی ایک کو اُٹھا کر لیجاؤں یہہ سوچ ایک بھیڑے کی پیٹھہ پر آبیٹھا وہیں اُس کے پنجے بھیڑ کی اُون میں پھنس گئے تب وہ کوّا کاں کاں کرنے لگا یہہ سُنکر چوپان دوڑا آیا اور اُس کو پکڑ لیا اور کھیلانے کے واسطے اپنے

چھوکروں کے حوالے کیا

## نقل ۱۳۵

ایک حسود اور لالچی دونوں ایک مکان میں جو پیتر کی پوجا کرتے تھے جو پیتر اُن کی بیہودہ عرض پر نہ چاہا کہ اپنے اوپر تکلیف اُٹھاوے اِس پر اُس نے اپالو کو بھیجا اور فرمایا جاؤ اور جو جس لایق ہو ویسا اُس کو دو تب اپالو وہاں جاکر بولا تم اپنا اپنا مطلب جلد مختصر بیان کرو جو پہلے ایک مانگیگا اُس سے دونا دوسرے کو ملیگا لالچی آدمی کو اگرچہ ہزار طرح کی خواہش تھی لیکن پہلے نہ مانگا سمجھا کہ جب وہ مانگیگا اُس سے دونا مجھ کو ملیگا یہہ سوچ چُپ رہا دل میں لایا جیسا مجھ کو لالچ ہے ویسا ہی دوسروں کو بھی ہے حسود نے اُس کے دل کی بات سمجھ عرض کی کہ اے اپالو میری ایک آنکھ پھوڑ ڈالو یہہ کہتے ہی اُس کی ایک آنکھ پھوٹ گئی اور لالچی کی دونوں

## نقل ۱۳۶

ایک دِن لومڑی نے شیر کو دیکھا ڈر کے مارے قریب المرگ ہو گئی دوسری دفع جب ملاقات ہوئی تو وہ دلیری سے اُس کی طرف دیکھنے لگی تیسری دفع تو بے شرمی سے اُس کے پاس جا کر سلام کیا اور بات چیت کرنے لگی

## نقل ۱۳۷

کئی قاز اور بگلے اکثر ایک ہی کھیت میں چرا کرتے آخر کھیت کا مالک ایک روز اپنے نوکروں کو ساتھ لیکر یکایک اُن پر دوڑا قاز بہت موٹے اور بھاری تھے اِس سبب سے جلدی نہ اُڑ سکے اور بہت مارے اور پکڑے گئے بگلے سبک پا اور لاغر تھے آسانی سے اُڑ گئے

## نقل ۱۳۸

ایک روز ایک گھوڑا جنگی سامان زردوزی زین اور ساز سے آراستہ مُنہہ میں لگام چباتا ہنہناتا کہیں جنگل کے رستے چلا جاتا تھا ایسا کہ اُس کی آواز سے جنگل اور پہاڑ گونج گئے

ایک گدھا بھی بھاری بوجھہ سے لدا ہوا بڑی محنت سے اُس کے آگے آہستہ آہستہ چلا جاتا تھا اُس نے اُس کو اپنی چالاکی سے جالیا اور غرور سے بولا ابے جلد سرک رستہ دے نہیں تو میں تجھے پاؤں تلے مل ڈالونگا وہ بیچارہ گدھا دل میں سمجھا کہ میں اِس سے بر نہ آؤنگا یہہ دل میں لاکر جلدی سرک گیا چند روز کے بعد ایسا اتفاق ہوا کہ اُسی گھوڑے کو لڑائی میں گولی لگی کانا ہوگیا سواری اور لڑائی کے کام کا نہ رہا اِس لئے اُس نے لاچاری سے اُس کا سب ساز زین اُتار کرائے والے کے ہاتھہ بیچ ڈالا تب وہ اُس پر بوجھہ لادنے لگا ایک روز وہ بھاری بوجھہ لئے کہیں جاتا تھا گدھے نے اُس کو اِس حالت میں دیکھہ کر دل میں کہا کہ اِس کو لعنت ملامت کرنے کا وقت یہی ہے یہہ سمجھہ وہاں گیا بولا ای یار آپ ہی ہیں جو ایک روز مجھے اپنے پاؤں تلے ملا چاہتے تھے میں اُسی روز دل میں سمجھا تھا کہ حضور کے تکبّر اور غرور کا نشہ

## ایک نہ ایک روز اُتر ہی جائیگا

### نقل ۱۳۹

ایک کِسان جب مرنے لگا اُس نے اپنے دل میں خیال کیا جیسا میں نے تمام عُمر کھیتی کا کار و بار کیا چاہئے کہ میرے بیٹے بھی وہی کام کریں یہہ سوچ اُن کو پلنگ کے پاس بُلوایا اور کہا میرے پاس انگورستان اور کھیت ہے میں نے وہ سب تمہارے حوالے کیا تم سب اِس کے مالک اور مختار ہو لیکن لازم ہے کہ وہ کھیت کسی کو نہ دو اِس لئے کہ اگر کُچھ اور مال میرے تصرف میں ہے سو اُسی کھیت میں گڑا ہے جب تم ہاتھہ بھر کھودوگے تو وہ بھی تم کو مِل جایگا بیٹے سمجھے کہ وہاں کچھ پیسا گڑا ہے جب اُن کا باپ مر گیا پیسے کے بھروسے انھوں نے وہ کھیت سب کھود ڈالا اُس میں سے پیسا تو نہ ملا مگر کھیت خوب جوتا گیا اور بہت سا اناج اُس میں پیدا ہوا اور اِس سبب سے وے مالدار صاحب اعتبار ہو گئے

## نقل ۱۴۰

ایک شیر نے ایک موٹے تازے گھوڑے کو دیکھا چاہا کہ اُس کو
پکڑ کر کھا جاوے لیکن ہاتھ نہ آیا آخر دل میں لایا کہ اُس کو فریب
سے مارا چاہیئے یہہ سوچ مشہور کیا کہ میں حکیم کامل ہوں اِس
فن شریف کے واسطے مُلک مُلک پھرا ہر ایک بیماری کی تشخیص
اور ہر ایک مرض کے علاج میں کمال بہرہ حاصل کیا جو کوئی
میرے ہاتھ کی دوا کھاتا ہے خُدا کے فضل سے چنگا ہو جاتا
ہے یہہ ظاہر کر کے اُمیدوار ہوا کہ اِس حیلے سے جانوروں
میں جاوے اور اپنا مطلب حاصل کرے گھوڑے نے اُس
کے دل کی بات معلوم کر کے ارادہ کیا کہ اِس مکّار کو مکر
سے ہلاک کیجیئے اور چاہِ بلا میں ڈالئے یہہ سوچ شیر کے
نزدیک گیا اور بولا اے شیر میرے پاؤں میں ایک کانٹا
لگا ہے مہربانی سے اُس کا علاج کیجیئے اِس لئے کہ میں لنگڑا ہو گیا
رات دن بے چین رہتا ہوں شیر نے یہہ بات قبول کی اور

بولا بسم اللہ نزدیک آؤ مجھے پاؤں دیکھنے دو ہر ایک بیماری
کے واسطے اول تشخیص ضرور ہے جو ہیں وہ شیر اُس کے
پاؤں کی طرف دیکھنے لگا وہیں گھوڑے نے اُس کے مُنہ
پر ایسی لات ماری کہ وہ بے ہوش زمین پر گر پڑا اور لوٹنے لگا
اِتنے میں گھوڑا ہنہناتا ہنستا بھاگ گیا اور بہت خوش ہوا کہ
جو میرے مارنے کو آیا تھا میں نے اُس کو مار گرایا خوب ہوا
کہ موذی کو ایذا ہوئی قتل الموذی قبل الایذا

## نقل ۱۰۱

ایک جنگل میں ہرن ٹوٹا ہوا پڑا تھا ایک ریچھ اور شیر اِتفاقاً اُس
مردار پر آپہنچے اور اُس کے واسطے آپس میں لڑنے لگے بہت
دیر تک لڑتے رہے آخر لڑتے لڑتے یہاں تک زخموں
سے چور ہوئے اور ایسے تھکے کہ بے ہوش زمین پر گر پڑے
کچھ طاقت نہ رہی کہ پھر اُٹھیں اسی طور سے ہانپتے ہوئے پڑے
تھے کہ اِتنے میں ایک لومڑی گُستاخی سے وہاں آئی اور

وہ شکار اُٹھا کر لیگئی یہہ دونوں پہلوان دیکھتے ہی رہے اُن کو اِتنی قوّت نہ تھی کہ وُہ شکار اُس کے ہاتھہ سے لیں یہہ دیکھہ آپس میں کہنے لگے دیکھو ہماری لڑائی کا یہہ پھل ہی کہ ہم لڑ کر زخمی ہوے اور وُہ لومڑی بد ذات مُفت شکار لیگئی ہم کو اِتنی ہمّت نہیں کہ اُس کے ہاتھہ سے چھین لیں

## نقل ۱۴۲

مشہور ہوا کہ شیر بیمار ہی اس پر سب جانوروں کو یہہ بات سُنائی گئی کہ اگر تم اِس وقت اُس کی ملاقات کے واسطے اُس کے پاس جاؤ تو تمھارے واسطے بہت بہتر ہی شیر تُم پر مہربان ہوگا اور اغلب ہی کہ ہر ایک کو اُس کے لایق سرفراز بھی کرے یہہ سنکر اکثر جانور اُس کی خدمت میں گئے لیکن لومڑی نہ گئی تب شیر نے گیدڑ سے کہا لومڑی کو جاکر کہو ای بے ادب ایسے وقت حضرت کی خدمت میں کیوں نہ آئی ہر ایک جانور میری احوال پرسی کے واسطے آیا لومڑی نے

کہا میری طرف سے حضرت کی خدمت میں آداب بجالا کر عرض کیجئے کہ یہہ لونڈی جیسی قدیم سے نمک حلال خدمت گذار ہے ویسا ہی اب بھی جان نثاری اور وفاداری میں بجان و دل سے حاضر ہے لیکن کیا کروں حضور کی آکھر دیکھتے ہی میرے اوسان خطا ہو جاتے ہیں گویا قالب میں جان نہیں رہتی اِس لئے کہ جو اندر جاتا ہے سو پھر نہیں آتا لازم نہیں کہ وہاں جاکر اپنی جان دوں

## نقل ۱۴۳

ایک روز بہت چوہے جمع ہوئے اور دروازہ بند کر کے مشورت کرنے لگے کہ کس طرح بلّی کے ہاتھہ سے بچیں اور بے خوف اپنی اوقات بسر کریں بہت دیر تک تجویز کرتے رہے لیکن کوئی بات پسند نہ آئی آخر ایک جوان چوہا جو نہایت فصیح اور بلیغ تھا کھڑا ہو کر بولا کہ دشمن کے ہاتھہ سے بچنے کی ایک حکمت ہے چاہئے کہ بلّی کے گلے میں گھنٹا باندھا جاوے

ہلتے ہی ہم ہوشیار خبردار ہو جاویں اور اپنا اپنا رستہ لیں یہہ بات سُنتے ہی چوہے بہت خوش ہوے اور کہا شاباش تم نے تو خوب تدبیر نکالی اُن میں سے کئی ایک نے چاہا کہ اُٹھہ کر اُس کی تعظیم و تکریم کریں اور شکر بجالاویں اِتنے میں ایک بوڑھا سیانا چوہا جو چُپ اُن کی باتیں سنتا تھا اُٹھہ کر بولا البتہ یہہ تدبیر بہت درست ہے اور اُس کا مُدبّر بھی بہت دانا تیز فہم ہے لیکن میری دانست میں لازم یہہ ہے کہ جب تک وہ بیان نہ کرے کہ فلانا چوہا اُس بلّی کے گلے میں گھنٹا باندھیگا اور اِس طرح سے باندھا جائیگا تب تک اُس کی بات کا اعتبار نہ کیجئے اور نہ اُس کے شکر گذار ہو جئے یہہ سُنکر سب متاٗمّل ہوے اور اُس چوہے کی طرف حقارت سے دیکھنے لگے

## نقل ۱۴۴

ایک دن شیر گدھا اور لومڑی تینوں شکار کو گئے اور

آپس میں قرار کیا کہ جو ملے سو آپس میں بانٹ لیں اتفاقاً ایک موٹا تازہ ہرن پکڑا شیر نے گدھے کو حکم کیا ای یار تم اِس کے حصّے کرو گدھے نے اپنی لیاقت ذاتی اور انصاف جبلّی سے اُس کے تین برابر حصّے کئے یہہ دیکھہ کر شیر بہت غُصّے میں آیا اور وہیں اُس کو مار ڈالا پھر لومڑی سے کہا تو اُس کے دو حصّے کر لومڑی کہ نہایت سیانی تھی اپنے رفیق کا حال دیکھہ کر عبرت گزیں ہوئی اور اُس میں سے ایک چھوٹا ٹکڑا الگ کر بولی ای حضرت یہہ سب آپ کا ہی لیجئے اور نوش جان کیجئے شیر اِس بات سے بہت خوش ہوا اور پوچھا ای لومڑی تو نے یہہ آداب بادشاہی اور قاعدۂ شہریاری کہاں سیکھا آفریں تو نہایت دانا ہی اُس نے عرض کی ای جہاں پناہ میں نے یہہ تدبیر اِس گدھے سے سیکھی جو ابھی مارا گیا

نقل ۱۳۷

ایک شیر بہت بوڑھا ہوا آخر مرنے کی حالت کو پہنچا جان کندنی کے وقت ہاتھ پاؤں مارنے لگا کئی ایک جانور جنہوں نے پہلے اُس کے ہاتھ سے ایذا پائی تھی بدلا لینے کے واسطے آئے سور نے اُس کو ناب سے مارا بیل نے سینگ سے گدھا بھی یہہ دیکھہ کر شوخی سے آیا اور اُس کے مُنہہ پر دُلتّی ماری اِس پر وہ بوڑھا ظالم حیوان بہت غمگین ہو کر مرنے کے وقت یوں بولا اگرچہ دلاور جانوروں سے مار کھانی اور رسوا ہونا خراب ہے لیکن ایسے کمینے کم ہمّت جانوروں کے ہاتھ سے ذلّت اُٹھانی ہزار بار مرنے کی حالت سے بدتر ہے

## نقل ۱۴۶

ایک بوڑھے آدمی کو بہت بیٹے تھے وے سب آپس میں جھگڑا کرتے تھے ہرچند اُن کے باپ نے اُن کو سمجھایا اور نصیحت کی لیکن کچھہ فایدہ نہ ہوا آخر اُس نے یہہ حکمت نکالی کہ اُن سے ایک چھوٹا لکڑیوں کا گٹھا منگوایا اور فرمایا کہ تم ہر ایک جُدا جُدا

زور سے یہہ گٹھا توڑ ڈالو ہر ایک نے زور کیا لیکن نہ توڑ سکے پھر فرمایا گٹھا کھول ڈالو اور ایک ایک لکڑی لیکر توڑو یہہ سُنکر ہر ایک نے آسانی سے توڑ ڈالی تب باپ نے کہا اے بیٹو دوستی اور اتفاق ایسی چیز ہے جو پہلے دیکھی اور نفاق یہہ پس چاہیئے کہ تم آپس میں ملکر رہو اور خوشی سے اپنی گذران کرو اگر تم ایسے ہی متفق رہوگے تو کسی دُشمن کا مقدور نہیں کہ تم پر حملہ کرے یا مارے اور اگر آپس میں دشمنی رکھوگے تو کوئی ظالم شخص تم کو آسانی سے مار سکیگا

## نقل ۱۴۷

ایک بڑھیا کے پاس کئی ایک لونڈیاں تھیں جب مُرغ بانگ دیتا اُن کو کام کرنے کے لئے جگا دیتی اس سبب سے اُن کی نیند میں خلل آتا اور ناخوش ہوتیں آخر دل میں سوچکر کہا کہ اِس مُرغ کو مار ڈالئے تاکہ اِس دُکھہ سے جو اُس مُرغ کی بانگ سے ہوتا ہے مخلصی پاویں اور بڑھیا جو اِس کی آواز سُنکر

ہم کو جگاتی ہے اغلب ہے کہ نہ جگاوے یہہ سوچکر اُس کو مار ڈالا بڑھیا مرغ کے مارے جانے سے بہت غمگین ہوئی آخر معلوم ہوا کہ اُن لونڈیوں نے مارا تب وے اُن کو آدھی رات سے اُٹھانے لگی تاکہ وے اپنے کئے کی یہہ سزا پاویں

نقل ۱۴۸

ایک شکاری نے جال میں تیتر پکڑا اُس نے کہا مجھے چھوڑ دیجیے اگر مجھ کو جانے دوگے تو فریب سے دوسرے تیتروں کو جال میں لاؤنگا چڑیمار نے کہا میں نے پہلے ٹھہرایا تھا کہ تجھے نہ چھوڑونگا لیکن اب تیری اِس بات سے معلوم ہوا کہ تو بڑا بدذات بددل ہے جو اپنی جان کے بچاؤ کے واسطے اپنے ذات بھائیوں کو آفت میں ڈالا چاہتا ہے پس ایسے بدذات کا مرنا ہی بہتر ہے

نقل ۱۴۹

ایک ساہی نے ایک سانپ سے کہا مجھے اپنے بل میں رہنے دے

بڑا احسان ہو گا اُس نے اُس کی یہہ بات قبول کی لیکن جب اندر آئی اُس کے تیز کانٹوں سے سانپ کو نہایت آذیت ہوئی پشیمان ہو کر کہنے لگا ای بُوا خُدا کے واسطے یہاں سے چلی جاؤ تیرے کانٹوں سے ہم کو بُہت تکلیف ہوتی ہے سا ہی نے کہا میں تو اِس جگہہ میں بہت خوش ہوں اگر تم یہاں نہیں رہ سکتے تو تم چلے جاؤ میں ایسا دلچسپ مکان چھوڑ کر کیوں جاؤں

## نقل ۱۵۰

ایک دن بُہت سے پرندے جمع ہوے کہ کسی کو اپنا بادشاہ بنائے کہ ہر ایک کام کا بندوبست بخوبی ہوا ور کہا ہے جب تک بادشاہ عادل اور وزیر دانا مُدبّر نہ ہو تب تک مُلک میں قضیہ اور فساد برپا رہتا ہے یہہ سوچتے تھے کہ اِتنے میں مور آگے آیا اپنے رنگین پر اُن کو بتلائے اور رجھایا وے نادان بھی اُس کی ظاہر خوب صورتی اور نقش و نگار دیکھ کر خوش اور راضی ہوئے کئی ایک نے اُس کو پسند کر کے

چاہا کہ اُس کو بادشاہ بناویں اور اپنے پر پھٹ پھٹا کر تعریف کرنے لگے جو نہیں اُنھوں نے چاہا کہ آداب بادشاہی بجا لاویں اور مبارک بادی کی نذریں دیں کہ نیل کنٹھ نے مجلس میں سے اُٹھ کر کہا ای حضرت میرے دل میں ایک شک اور اندیشہ ہی اگر حکم ہو تو سرِ مجلس عرض کروں امید ہی کہ حضرت اِس کا جواب دیں مور نے کہا جو تیرے دل میں ہی سو بلا وسواس ظاہر کر اُس نے کہا ای جہاں پناہ ہم نے سب اپنا مال و اسباب وغیرہ بند و بست آپکے حوالے کیا اور جان و دل سے حضرت کی خدمت میں حاضر ہوے لیکن اگر عُقاب یا کرگس یا باز ہم پر حملہ کریں اور یقین ہی کہ کرینگے پس کس طرح حضور ہم کو اُن کے پنجے سے بچاینگے مہربانی سے اِتنا شُبہ ہمارے دل سے مٹائیے اور دلیل روشن سے ہماری خاطر جمع کیجئے لا شک ہم سب فرمان برداری میں رہینگے یہہ سُنکر سب حاضران مجلس مُتامّل ہوے اور سمجھے کہ

ایسے نازک مزاج سے سلطنت کا بندوبست کیا ہوگا یہہ سوچ اُنھوں نے اُس مور کو اِس کام سے موقوف رکھا

## نقل ۱۷۱

ایک دولت مند کے پاس ایک توتا تھا اُس کو وہ ہر روز مزیدار غذا کھلاتا اور بہت محبت سے پالتا اُس کا پنجرہ سنگ مرمر کے چبوترے پر جو باغ میں تھا ہر روز رکھتا تاکہ دلچسپ ہوا اور اُجالے سے خوش رہے اُس کا صاحب اور سب لڑکے بالے اُس سے میٹھی باتیں کرتے اور گھر کی بی بی اپنے نازک ہاتھوں سے اُس کے پر سنوارتی اور بہت پیار کرتی باوجود اِس آرام اور فرحت کے وہ کم بخت توتا ہمیشہ دل میں ناخوش رہتا اور کہتا افسوس میں کبھی باہر جانے نہیں پاتا ہمیشہ اِس بند میں قیدیوں کے موافق پڑا رہتا ہوں میرے ذات بھائی خوشی سے سبز درختوں کی ڈالیوں پر بیٹھتے ہیں اور باغوں کی سیر کرتے ہیں اِسی طرح ہمیشہ

غم میں رہتا اور فکر کرتا چند مدت کے بعد ایسا اتفاق ہوا کہ
ایک روز نوکر غفلت سے پنجرے کا دروازہ کھلا چھوڑ کر چلا گیا
توتا غنیمت جان اُس میں سے نکلا اور ایک جنگل میں جو نزدیک
تھا چلا گیا سمجھا الحمد للہ اب تو اپنی اوقات خوشی سے گذریگی
لیکن چند روز میں کئی ایک آفتیں جو کبھی اُس کے خواب و خیال
میں بھی نہ تھیں اُس کے پیش آئیں جنگل میں اِدھر اُدھر مارا
مارا پھرتا جدھر جاتا جانور مارتے آدمیوں کی صحبت میں کچھ
باتیں سیکھا تھا وہاں بھی بولا کیا اِس سبب سے ہر ایک جانور
سُنکر خفا ہوتا اور مارنا وہ غذاے لطیف وہاں میتّسر نہ تھی
اور اُس کو غذا پیدا کرنے کی حکمت بھی کچھ یاد نہ تھی آندھی
کے جھٹکے اور بادل کی گرج اور بجلی کی چمک سے بچانے کی جگہہ
بھی نہ تھی اُس کے پر بارش کی بوچھاڑ سے بھیگتے وہ تو آرام
سے آب و ہوا خوش میں پلا تھا اور کبھی تصدیع نہیں اُٹھائی
تھی اِس خراب ہوا اور سختی کے سبب سے روز بہ روز دُبلا

ہوتا چلا آخر وُہ مرنے کی حالت کو پہنچا جان کندنی کے وقت یوں بولا افسوس ای بدبخت تیری ناشکری کی یہی سزا ہے اگر ایک دفع پنجرے میں جاسکتا تو کبھی باہر جانے کا نام نہ لیتا لیکن اب وُہ جاے دلچسپ کہاں میسر ہو یہہ کہہ کر مر گیا

## نقل ۱۵۲

ایک شکاری بندوق لیکر شکار کے واسطے جنگل میں گیا ایک کبوتر کو درخت پر بیٹھے دیکھا بندوق لے شست باندھی چاہتا تھا کہ اُس کو مار گراوے جو نہیں کل دبائی وہیں ایک سانپ نے جو گھاس میں بیٹھا تھا پاؤں رکھتے ہی کاٹا درد کے مارے اس کی بندوق اُس کے ہاتھ سے گر پڑی اور جلدی اُس کا زہر چڑھ گیا آخر مرنے کی حالت میں بولا جب میں دوسرے کی جان کے درپے ہوا تو بے انصافی نہیں جو میری جان گئی

## نقل ۱۵۳

ایک سُورنی بچے جنی بچوں کے ساتھ گڑھے میں لیٹی تھی

اتنے میں ایک بھیڑیا وہاں آیا اور چاہا کہ ایک دو اُن میں سے کھا جاوے لیکن کچھ تدبیر نہ دیکھی اِس پر دل میں لایا بہتر ہی کہ اِس سے فریب کیجئے اور اِس کے بچے کھائے یہہ سوچ کر نزدیک آیا اور بولا اے بی بی تمھارا مزاج کیسا ہی اگر میرے لایق کچھ کام ہو تو بولو میں جان و دل سے کرونگا اگر تو باہر جایا چاہتی ہی تو خوشی سے جا میں تمھارے بچوں کی خبرداری کرونگا بلکہ تم سے زیادہ سورنی نے جواب دیا اے بھائی میں تیرے دل کا مطلب خوب جانتی ہوں گستاخی معاف میری دانست میں بہتر یہہ ہی کہ آپ تشریف لیجائیں تمھاری صحبت سے جُدا رہنا ہی بہتر ہی اگر تم اشراف نجیب ہو تو پھر کبھی اپنا مُنہہ مت بتاؤ

## نقل ۱۴۷

ایک کِسان کے کھیت میں بہت بگلے اور ہنس آتے اور دانہ چُگ جاتے یہہ دیکھ کر کسان نے اُن کے پکڑنے کے واسطے

جال لگا یا کئی ایک قاز اور بگلے پکڑے گئے اِتفاقاً ایک لقلق بھی پھنس گیا جب کسان وہاں آیا لقلق کہنے لگا ای صاحب مجھ کو چھوڑ دے دیکھ میں قاز ہوں نہ بگلا میں تو غریب بھولا لقلق ہوں ہم اپنے ماں باپ کی خدمت بجا لاتے ہیں اور بڑھاپے میں اُن کو کھلاتے پلاتے اور آرام سے رکھتے ہیں اور جب ضرور ہی تو اُن کو ایک جگہہ سے دوسری جگہہ اپنی پیٹھ پر لیجاتے ہیں کسان نے کہا ہوگا لیکن میں نے تجھ کو بد ذاتوں کے ساتھ پکڑا اس لئے ضرور ہی کہ تم کو بھی وہی سزا ملے جو اُن کو دی جائیگی

## نقل ۱۵۵

ایک چوپان کا بیٹا ہر روز اپنی بکریاں اور بھیڑیں ایک میدان میں چرایا کرتا اور اکثر شوخی اور ٹھٹھے سے پُکار کر کہتا بھیڑیا آیا بھیڑیا آیا زمیندار جو نزدیک کام کیا کرتے تھے کئی دفع اُس کی پُکار پر دوڑے آئے لیکن کچھ نہ دیکھا آخر

یہہ ٹھہرایا کہ اگر یہہ چھوکرا پکارے تو نہ جائے وہ ناداں چھوکرا ہی ایک دو روز میں ایک بھیڑیا وہاں آہی پہنچا تب تو وہ لڑکا پکارنے لگا دوڑو بھیڑیا آیا لیکن کسی نے اُس کی بات باور نکی اور نہ کوئی اُس کے کہنے پر گیا اِس میں وہ بھیڑیا بھیڑوں کو مار کر کھا گیا اور رستہ لیا

## نقل ۱۵۶

ایک دن ایک بچّہ کھیت میں کھیلتا تھا اتفاقاً اُس کا پاؤں ایک سانپ پر پڑا اُس نے غُصّے سے اپنے زہری دانتوں سے اُس کو کاٹا تو وہ لڑکا وہیں مر گیا بچے کا باپ اِس بات سے بہت غمگین ہوا اور ہاتھ میں ایک ہتھیار لیکر بدلا لینے کے واسطے سانپ کے پیچھے دوڑا سانپ اپنے بل کی طرف بھاگا جب بل میں گھسنے لگا اُس نے اُس پر ایک ہاتھ مارا اِس سے ذرہ اُس کی دُم کٹ گئی لیکن وہ آپ سلامت بل میں گھس گیا دوسرے دِن اُس آدمی نے چاہا کہ فریب سے اُس کو مارے اور اپنا بدلا لے

یہہ سوچ شہد آتا اور نمک اُس کے بل کے پاس ڈالکر بولا اے سانپ میں چاہتا ہوں کہ ہم تم آپس میں پھر دوستی کریں نفاق اور عداوت جو دل میں ہے سو نکال ڈالیں سانپ نے اندر سے جواب دیا اے یار تم ناحق دوستی کرنے کے واسطے اپنے اوپر تصدیع مت اُٹھاؤ اِس لئے کہ جب تک تجھے اپنے موئے بیٹے کی یاد اور درد مَن میں ہے اور مجھے اپنی زخمی دُم کا دُکھ دل میں ہے تب تک ممکن نہیں کہ ہم آپس میں مِل جاویں اور دوستی کریں

## نقل ۱۶۷

ایک زمیندار اپنے کھیت میں سَن بوتا تھا ایک ابابیل یہہ دیکھ دوسرے پرندوں سے کہنے لگا چاہئے کہ ہم سب ملکر اکھاڑیں اور برباد کریں اِس لئے کہ اِسی خراب چیز سے دھاگا بانٹکر جال بناتے ہیں اور بہت بے تقصیر پرندوں کو پکڑ لیتے ہیں ہر چند کہا لیکن پرندوں نے اُس کی بات نہ سُنی اتنے میں سن اُگا تب ابابیل نے اُن کو پھر یاد دلایا اور کہا آؤ اِس کو جلدی اُکھاڑیں

تاکہ بڑھنے نہ پاوے اِس پر بھی اُنھوں نے اُس کی بات نہ مانی اِس عرصے میں سن بڑھ گیا تیسری دفع پھر نصیحت کی لیکن کچھ فایدہ نہ ہوا بلکہ اُس پر ٹھٹھے مارنے لگے اور بولے کہ یہہ کیا نادان جبلی رسول ہے ناحق بیزار کرتا ہے جب ابابیل نے دیکھا کہ میری نصیحت مُفید اِن نادان غافل جانوروں کے دل پر اثر نہیں کرتی لاچار اُن کی صحبت ترک کی اور بستی میں انسانوں کے ساتھ اپنا رہنا اختیار کیا

## نقل ١٥٨

ایک تُرھی بجانے والا لڑائی میں دُشمن کے ہاتھ پکڑا گیا وے اُس کی گردن مارنے لگے اِس پر وُہ بہت عاجزی سے بولا اے یارو میں بے تقصیر ہوں خُدا کے واسطے مجھے مت مارو دیکھو تُرھی کے سوا کوئی ہتھیار میرے پاس نہیں کہ جس سے کسی کو ماروں پہلے بھی کسی کو نہیں مارا اور آیندہ بھی مارنے کا ارادہ مطلق دل میں نہیں رکھتا فقط مختار کے حکم سے بجاتا ہوں سپاہی ہونے

جواب دیا ای مُنافق بد دل ہم اِسی واسطے فرضًا تجھے مارا چاہتے ہیں بالفرض اگرچہ تو آپ نہیں مارتا لیکن تُو ہی بجاکر لوگوں کے دِل میں دشمنی ڈالتا ہی جس سے بُہت خون خرابہ ہوتا ہی اور ہزاروں کی جان جاتی ہی

## نقل ۱۵۹

ایک خرگوش کچھوے سے کہنے لگا تو بڑا آہستہ آہستہ چلتا ہی دیکھو میں کیسا چالاک تیز رو ہوں کچھوے نے کہا ای یار ایسا فخر مت کرو اور گپ مت مارو اگر تمھارا دل چاہتا ہی تو آو پانچ روپئے کی شرط پر پانچ کوس دوڑیں دیکھیں کون زیادہ دوڑ سکتا ہی اِس بات میں لومڑی ثالث بالخیر ہی خرگوش نے یہہ بات قبول کی آخر وے دونوں شرط گاہ میں دوڑے خرگوش کہ نہایت چالاک تھا بہت جلد بھاگا ایسا کہ کچھوا بہت پیچھے رہ گیا اُس پر ٹھٹھے مارنے لگا اور دل میں لایا کہ یہاں ذرہ آرام کر لیجئے اور ذرہ سو جائے اگر وہ کچھوا

مجھ سے آگے بھی چلا جایگا تو اُس کو جا لینا ہم کو کیا مشکل ہے ایک دور میں اُس کے آگے ہو جاؤنگا یہہ سوچ غرور کے مارے سو گیا اور کچھوا لگاتار آہستہ آہستہ جا پہنچا اور خرگوش اپنی چالاکی کے بھروسے وہیں سو رہا

## نقل ۱۶۰

ایک بھیڑیا بھیڑ کا چمڑا پہن بھیڑوں میں گیا اور اِس بہانے سے کئی ایک کو مارا پچھاڑا اور کچھ کھا کر رستہ لیا اسی طور سے مارتا اور کھاتا آخر ایک روز چوپاں نے اُس کو پہچانکر پکڑ لیا اور اُس کے گلے میں رسی باندھ کر ایک درخت سے جو نزدیک تھا لٹکا دیا اتفاقاً اسی وقت کئی ایک چوپان وہاں آنکلے اور یہہ احوال دیکھ کر متعجب ہوئے ایک نے اُن میں سے پوچھا ای بھائی کیا تم اپنی بھیڑوں کو پھانسی دیتے ہو اُس نے جواب دیا نہیں لیکن جب بھیڑئے کو بھیڑ کے بھیس میں دیکھتا ہوں تو پکڑ کر پھانسی دیتا ہوں یہہ کہہ کر بھیڑ کا چمڑا اُتارا اور

اُن کو بتلایا یہہ دیکھ کر وے خوش ہوئے اور بولے تم نے خوب کام کیا ایسے خونی کی ایسی ہی سزا ہی

## نقل ۱۶۱

بھیڑیے اور بھیڑیں دونوں مُدّت تک آپس میں لڑتے رہے آخر صلح کی بات درمیان آئی ٹھہرا یا کہ دونوں طرف سے کفیل دیا جاوے تب بھیڑیوں نے کہا تم اپنے کُتّے ہمارے حوالے کرو اور ہم اپنے بچے تمھارے سپرد کرتے ہیں یہہ بات اُن کو پسند آئی اور قرار کے موافق عمل میں لاے ذرہ دیر میں بھیڑیوں کے بچّے چلّانے لگے یہہ سُنکر بھیڑیوں نے پُکار کر کہا کہ تم صلح کل کے برخلاف کام کرتے ہو کیوں ہمارے بچّوں کو مارتے ہو یہہ کہہ کر بھیڑوں پر حملہ کیا اُس وقت کُتّے اُنکے پاس نہ تھے اِس سبب سے جلد اُن کو مار لیا اور کھا گئے

## نقل ۱۶۲

ایک جوان آدمی ہمیشہ ایک بلّی سے کھیلا کرتا آخر اُس پر عاشق

ہوا یہاں تک کہ رات دن بے آرام رہتا آخر نہایت بے تاب ہو کر اُس نے دیبی سے عرض کی بولا اے دیبی میرے حال پر رحم کر اور اِس درد عشق سے مخلصی دے نیک طینت دیبی نے اُس کی دُعا قبول کی یعنے اُس بلّی کو خوب صورت عورت بنایا وہ جوان بہت خوش ہوا اور اُسی روز اُس سے شادی کی جب رات آئی دونوں مِلکر سوئے اِتنے میں پردے کے پیچھے چوہے کے کھڑ و چنے کی آواز جو اُس بنی نے سُنی وہیں وہ اُس کے پیچھے لگی دیبی یہہ دیکھ کر بہت خفا ہوئی دریافت کیا کہ ہرچند اُس کی شکل ظاہرًا عورت کی سی ہوئی لیکن باطن میں بلّی ہی ہے یہہ سوچ اُس نے اُسکو پھر بلّی بنایا تا کہ سیرت اور صورت میں مطابق رہے

## نقل ۱۶۳

ایک شخص کٹائی کے موسم میں کئی ایک مزدور لیکر کھیت کاٹنے گیا اُس کا گدھا کئی ایک قسم کی غذا اپنی پیٹھ پر لئے کھیت کی طرف

جاتا تھا رستے میں ایک بڑا خاردار درخت دیکھا بھوکھ کے مارے کھانے لگا اُس کا مزہ چاکھہ دل میں کہا اِس طعام بے مزہ کے واسطے کئی ایک اوباش شکم پرور آدمی للچاتے ہیں اور بہت رغبت سے کھاتے ہیں لیکن میری دانست میں جیسا مزہ اِس خاردار درخت میں ہے ویسا کسی طعام میں نہیں

## نقل ۱۶۴

ایک روز ایک زمیندار اپنے گھوڑے اور گدھے کو کہیں لئے جاتا تھا گدھے کی پیٹھہ پر بھاری بوجھہ لدا ہوا مشکل سے آہستہ آہستہ چلتا تھا گدھا بہت عاجزی سے گھوڑے کو بولا ای یار مہربانی سے تھوڑا اسباب میری پیٹھہ پر سے لو نہایت احسان ہوگا ہرچند وہ گھگیایا لیکن اُس بے رحم سست گھوڑے نے اُس کی بات قبول نہ کی آخر وہ غریب گدھا بوجھہ کے مارے رستے میں گر پڑا اور وہیں مر گیا تب زمیندار نے اُس کا تنگ کھولا اور آرام دیا لیکن کچھہ فایدہ نہ ہوا آخر

سب بوجھ اور گدھے کا چمڑا اور پالان اُٹھا گھوڑے کی
پیٹھ پر رکھا اور مارتا ہوا لیچلا جب گھوڑے نے ذرہ سا
احسان نہ کیا تو اِس بد ذاتی سے آپ اپنے تئیں بلا میں ڈالا

## نقل ۱۶۵

ایک دن کئی ایک مجہول مکھیاں شہد کی مکھیوں کے چھاتے میں
جا کر کہنے لگیں یہہ شہد ہمارا ہے تب وے دونوں زنبور
کے پاس گئیں اور اُس کو اِس مُقدمے کے اِنفصال کے واسطے
قاضی بنایا اِس لئے کہ وُہ اِن کی خصلت اور چال خوب جانتا تھا
غرض اُس نے اِن کا سب احوال سُنکر کہا اے دوستو اِس
عدالت میں بہت خرچ لگتا ہے اور مقدمہ بھی جلدی فیصل نہیں
ہوتا تم دونوں ہمارے دوست ہو میں نہیں چاہتا کہ تم کو کچھ
نقصان ہو خوب ہوا کہ تم میرے پاس آئیں تم دونوں شباہت
میں ایک سان ہو اِس سے جھوٹھا سچا معلوم کرنا مشکل ہے
بہتر ہے کہ تم دونوں ایک خالی چھتا لیکر شہد بناؤ میں اُس کا

مزہ اور رنگ دیکھ کر معلوم کر نگا کون اس کی مستحق اور کس کا دعویٰ سچا ہے مُماکھیوں نے سُنتے ہی یہہ بات قبول کی اور دوسری سُنکر گھبرائی اور تکرار کرنے لگی تب برّے فتویٰ دیا کہ تو جھوٹھی ہے اور مُماکھی سچّی ہے

نقل ۱۶۶

ایک لومڑی کوئے میں گر پڑی اور اپنے پنجے دیوار سے لگا کر کھڑی رہی اتفاقاً ایک بھیڑیا وہاں آیا اور کوئے میں جھانکنے لگا لومڑی نے کہا اے یار مہربانی سے ایک رسّی کوے میں ڈال یا اور کوئی چیز جس سے میں کوئے کے باہر آؤں بھیڑیا لومڑی کو اِس آفت میں دیکھ کر افسوس کرنے لگا بولا اے بد بخت لومڑی میں بہت غمگین ہوں کہ تو ایسی آفت میں پڑی خدا تجھ کو اِس مصیبت سے چھڑاوے لومڑی نے کہا اگر تم میری بھلائی چاہتے ہو تو جلدی میرے نکالنے کی تدبیر کرو اے یار جب کوئی ڈوبنے یا مرجانے

پر ہو تو اُس وقت فقط اُس کے حق میں افسوس اور رحم کیا کام آوے

## نقل ۱۶۷

ایک بھیڑئے نے بہت سا شکار جمع کیا اور خاطر جمع سے کھو میں بیٹھا لومڑی نے یہہ دیکھ اپنے دل میں کہا وہاں جاکر دیکھئے وہ بھیڑیا وہاں کیوں دبکا بیٹھا ہے یہہ سوچکر وہاں گئی اور جھانکنے لگی بھیڑئے نے کہا اے بوا مجھے معاف کرو میں بہت بیمار ہوں یہہ سُنکر لومڑی کو یقین ہوا کہ البتّہ اِس میں شکار ذخیرہ کیا ہے یہہ سمجھ چوپان کے پاس گئی اور اُس کو بولی ایک سونٹا یا اور کوئی ہتھیار ہاتھ میں لیکر میرے ساتھ چلو بھیڑیا وہاں دبکا بیٹھا ہے سر پر مارتے ہی مرجایگا وہ چوپان سُنکر اُس کے ساتھ چلا اور جاتے ہی بھیڑے کو مار ڈالا اُس کے بعد وُہ بدذات لومڑی بہت خوش ہوئی اور وہاں جاکر اُس کا شکار کھانے لگی چند روز کے بعد اتفاقاً وہی چوپان وہاں آنکلا لومڑی کو وہاں دیکھ کر خیال کیا یہہ بھی بھیڑیا ہے ایک

سونٹا اُس کے سر پر ایسا مارا کہ پانی نہ مانگا

## نقل ۱۶۸

ایک چوہے اور مینڈک میں دلدل کی میراث کے واسطے جھگڑا ہوا وہ چالاک چوہا اکثر گھاس میں چھپ کر مینڈک پر حملہ کرنے لگا مینڈک نے اپنی چالاکی اور قوّت کے بھروسے چوہے سے کہا اے چوہے تو چوروں کی طرح چھپ کر کیا لڑتا ہے آؤ میدان میں تاکہ ہر ایک کی قوت اور زور معلوم ہو چوہے نے یہہ بات قبول کی اور ہاتھ میں بھالے کے بدلے ہر ایک نے موٹا تنکا لیا اور لڑنے لگے اِتنے میں دور سے ایک چیل نے اُن کو دیکھا وہیں جو وے دونوں پہلوان چالاکی اور تیزی سے لڑ رہے تھے جھپٹی اور اُٹھا کر لیگئی

## نقل ۱۶۹

ایک شخص نے نیولے کو پکڑا اور اُس کو مارنے لگا اِس میں نیولے نے عاجزی سے پُکار کر کہا اے صاحب مجھے مت

مارو میں تمہارے کام کا ہوں تمہارے گھر کے چوہوں کو مارتا ہوں اُس نے جواب دیا اگر تو یہہ کام میرے فایدے کے واسطے کرتا تو میں تجھے نہ مارتا بلکہ ممنون ہوتا تو فقط اِن کو ہی نہیں مارتا بلکہ میرا نقصان بھی کرتا ہے میرا کھانا کھا جاتا ہے پس اِس صورت میں تجھ سے تو زیادہ ضرر ہے یہہ خیر خواہی کسی دوسرے سے کر سگ برادر شغال یہہ مثل مشہور ہے یہہ کہہ کر اُس نے اُس کو مار ڈالا

## نقل ۱۷۰

ایک روز یوسف کا مالک بے معمول گھر میں آیا اِتفاقاً اُس وقت یوسف کے سِوا کوئی اور غلام گھر میں نہ تھا اُس کو حُکم دیا کھانا جلدی تیار کرو حکم سُنتے ہی وہ پڑوسیوں کے گھر میں آگ لینے گیا لیکن جلدی آگ نہ ملی آخر بہت تلاش کے بعد بتّی سُلگا کر بازار کے رستے جو گھر کے نزدیک تھا جلدی جلدی پھرا اِتنے میں ایک بے وقوف آدمی نے اُس کی آستین

پکڑ کر ٹھٹھے سے کہا ای یوسف یہہ چراغ کس واسطے لئے جاتا ہے کیا سورج کے سامھنے مشعل جلاتا ہے یوسف نے جواب دیا ای یار مجھے چھوڑ دے میں دانا آدمی کی تلاش کے واسطے پھرتا ہوں یہہ کہکر جلدی گھر کو گیا

## نقل ۱۱۱

ایک دن کئی ایک تیر انداز ہرن کے پیچھے لگے وہ ہرن بھاگتے بھاگتے تھک گیا آخر ایک انگور کے بڑے درخت کے تلے جاکر چھپ گیا شکاری سمجھے کہ وہ کہیں بھاگ گیا یہہ سوچ وہاں سے پھرنے لگے اتنے میں وہ ہرن دل میں سوچا کہ اب کچھہ خطرہ نہیں بے فکر انگور کے پتّے کھانے لگا شکاری انگوروں کو ہلتے دیکھکر سمجھے کہ یہاں کوئی جانور چھپا ہے یہہ سمجھہ کئی ایک تیر اُس پر مارے اتفاقاً ہرن کو جا لگے اور وہیں وہ مر گیا اُس کے بعد وے وہاں جاکر کیا دیکھتے ہیں کہ وہی ہرن مُوا پڑا ہے غرض ہرن نے مرنے کے وقت یوں

کہا افسوس میری ناشکری کی سزا یہی ہے ای بدبخت جس نے تجھے مصیبت کے وقت جگہہ دی اور چھپایا تو اُس پر ہی ظلم کرنے لگا

## نقل ۲۱۳

کسی عورت کا خصم بڑا شرابی تھا ہرچند اُس کی جورو نے چاہا کہ اُس کو اِس بدخصلت سے باز رکھے لیکن کچھہ فایدہ نہ ہوا آخر اُس نے یہہ تدبیر کی کہ جب ایک روز اُس کو نشے کی حالت میں گھر کو لائے تو اُس عورت نے اُس کو گورستان میں لیجا کر کسی گھار میں رکھوایا ذرہ دیر کے بعد وہ سمجھی کہ میرا خصم اُس حالت سے عبرت گزیں ہوا ہوگا اور نشہ بھی اُتر گیا ہوگا یہہ سوچکر وہاں گئی اور گھار کے دروازے کو کھٹکھٹانے لگی یہہ سُنکر اُس آدمی نے پوچھا تو کون ہے جواب دیا میں مردوں کی خدمت گذار ہوں اُن کے واسطے کھانا لائی ہوں دروازہ کھول کہ میں اندر آؤں اُس نے پڑے

پڑے جواب دیا اے میری جان تو کھانے کی بات مت بول میرے واسطے کچھ شراب لاؤ میں نہایت احسان مند ہونگا عورت یہہ بات سُنکر غم سے اپنے سر کے بال اُکھاڑنے لگی اور چھاتی پیٹنے اور پُکار کر بولی میں بڑی بدنصیب ہوں یہی ایک تدبیر باقی تھی سو بھی کام نہ آئی. اب مجھے خوب معلوم ہوا کہ یہہ شراب کی لت بہت ہی خراب ہے کسی نوع سے علاج پذیر نہیں تا دم مرگ دور نہ ہوگی

نقل ۱۷۳

کسی آدمی نے ایک غلام مول لیا نادانی سے سمجھا کہ اِس کی کھال میل کے سبب سے کالی ہے جس کے پاس یہہ پہلے تھا اُس نے اُس کی کچھہ خبرداری اور فکر نہ کی اِس سبب یہہ بیچارہ کالا ہو رہا ہے دل میں لایا کہ اُس کو صاف کیا چاہیے یہہ سوچکر اُس کو کوٹھرے میں بٹھا یا راکھہ صابون اور کونچی مول لی اور دو تین آدمیوں کو بولا اِس کو خوب ملکر نہلاؤ

اُنھوں نے حکم کے بموجب کیا اور اُس کام میں بہت محنت اُٹھائی لیکن کچھ فایدہ نہ ہوا غرض سارا دن گھستے رہے آخر تھک گئے اور وہ بدنصیب غلام سردی سے مر گیا

## نقل ۱۷۴

دو آدمی مِلکر کہیں چلے جاتے تھے ایک نے کُلہاڑی زمین پر دیکھی جو لکڑی کاٹنے کے وقت کوئی وہاں بھول گیا تھا اُسے اُٹھا کر کہا ای یار دیکھ مجھے کلہاڑی مِلی دوسرے نے کہا ای دوست ایسا مت بول مجھے مِلی لیکن بول یہہ ہم کو مِلی اِس لئے کہ ہم دونوں اِس سفر میں رنج و راحت کے شریک ہیں چاہئے کہ تو مجھے اِس میں شریک کرنے اُس نے کہا جو چیز مجھ کو مِلی اُس میں تمہارا حصّہ نہیں ذرہ دور گئے تھے کہ کلہاڑی کا مالک سرکار کا پروانہ لئے پتے سے اُن کے پیچھے دوڑا اِس میں جس کو وہ کلہاڑی مِلی تھی بہت ڈرا اور پکار کر اپنے ساتھی سے کہا ای یار ہم پر بڑی آفت آئی دوسرا بولا تم

ایسا مت کہو کہ ہم پر آفت آئی لیکن بولو کہ مجھ پر آفت آئی جب تو نے مجھے نفع میں شریک نہ کیا تو میں کس واسطے تمھارے دُکھ میں اور نقصان کا شریک ہوؤں

## نقل ۱۷۵

ایک دن ایک مچھوے نے اپنا جال ندّی میں ڈالا اور ایک لمبی لکڑی ہاتھ میں لیکر پانی پر مارنے لگا تاکہ مچھلیاں گھبرا کر جال میں آویں ایک آدمی جو وہاں رہتا تھا اِس بات سے متعجب ہو کر اُس کے پاس گیا اور پوچھا ای یار تم کس واسطے پانی کو ہلاتے ہو اور میلا کرتے ہو لوگ ایسا میلا پانی کیونکر پینگے اگر تم ایسا کروگے تو کوئی خوش نہ ہوگا وہ آدمی اِسی طرح بہت غُصّے سے بولتا تھا کہ مچھوے نے جواب دیا مجھے کیا فکر تم رہو یا نہ رہو لیکن میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ اِس کے بغیر میری زندگی نہیں

## نقل ۱۷۶

مرقوری نے دل میں خیال کیا دیکھوں آدمیوں میں میری کیا قدر منزلت ہے یہہ سوچکر انسان کی صورت بناکر ایک بت فروش کی دوکان میں گیا وہاں جوپیتر جو نو اپنی تصویر اور کئی ایک دوسرے دیوتا اور دیبیوں کے پتلے دیکھے اپنے تئیں خریدار جتاکر بت فروش سے پوچھا جوپیتر کا مول کیا ہے اُس نے کہا چار آنے پھر پوچھا جونو کا مول کیا ہے اُس نے کہا اُس سے کچھہ زیادہ پھر بولا مرقوری کی قیمت کیا ہے اُس نے کہا اگر تم اِن دونوں کو لوگے تو اُس کو مُفت دونگا یہہ سُنکر شرمندہ ہوا اور چلا گیا

## نقل ۱۷۷

کئی ایک چور کسی کے گھر میں کچھہ چُرانے گئے لیکن ایک مُرغ کے سوا اُن کو کچھہ نہ مِلا تب اُس کو پکڑ کر لیگئے اور جب اُس کو حلال کرنے لگے اُس مُرغ نے بہت عاجزی سے کہا اے یارو مجھے مت مارو میں بہت کام کا جانور ہوں چار بجے اُٹھکر بانگ دیتا ہوں اور لوگوں کو جگا دیتا ہوں جس کے سبب سے سب

آدمی ہوشیار ہو اپنے کام کے واسطے تیار ہوتے ہیں چوروں نے کہا ای بدذات ہم اِسی واسطے تجھے مارا چاہتے ہیں کہ تم بانگ دیکر لوگوں کو جگاتے ہو جس کے سبب ہم خاطرِ جمع سے چوری نہیں کر سکتے اور اکثر اوقات پکڑے بھی جاتے ہیں یہہ کہکر اُنھوں نے اُس کو ذبح کیا اور کھا گئے

## نقل ۱۷۱

ایک گدھے کو کہیں شیر کا چھالا مِلا اُس نے وہ کمر پر ڈالا اور جنگل میں چلا گیا یہہ دیکھ کر جنگل کے جانور ڈرے اور بھاگنے لگے چند روز اُس نے اِسی طرح سے حیوانوں کو ڈرایا اور اپنا دِل بھلایا ایک روز لومڑی بھی اُس کو مِلی وہ اُس کو بھی ڈرانے لگا اور شیر کی طرح غُرّانے لگا لیکن یہہ چال تقلیدی اُس سے ادا نہ ہوسکی اِس پر لومڑی نے کہا ای صاحب اگر تم اپنی زبان نہ کھولتے تو میں بھی جانتی کہ یہہ شیر ہی لیکن آپ کے رینکنے سے حضور کا احوال معلوم ہو گیا

## نقل ۱۷۹

ایک دن مُرغی کو کہیں گھوڑے پر سانپ کے انڈے نظر آئے اُس پر بیٹھ کر سینے لگی ایک ابابیل یہہ حالت دیکھ کر اُس کے پاس آیا اور سر گرمی سے بولا اری بوا تو دیوانی ہوئی ہے جو ایسے بدطینت جانوروں پر رحم کرتی ہے یقین جان کہ انڈوں میں سے نکلتے ہی پہلے تجھے ہی کاٹینگے اور ہلاک کرینگے

## نقل ۱۸۰

ایک روز کسی مالدار نے ایک امیر کی ضیافت کی اور ہر ایک طرح کے کھانے مزیدار پکوائے اُس کا کُتا یہہ تیاری دیکھ کر دل میں لایا کہ آج یہہ وقت غنیمت ہے اور خوب قابو ہے لازم ہے کہ میں بھی ایک کُتے کو جو میرا دوست ہے بلاؤں اور مزیدار کھانے اُسکو کھلاؤں اور ولایتی شراب پلاؤں یہہ سوچکر اُس نے ایک اپنے جانی دوست کو بُلا بھیجا وہ سُنتے ہی دوڑا آیا تب وہ میزبان بہت تعظیم و تکریم سے پیش آیا خیر عافیت

کے بعد اُس کو باورچی خانے میں لیگیا وہ مہمان یہہ طعام
لذیذ دیکھہ کر بہت خوش ہوا اور اپنے دل میں کہنے لگا آج میرے
نصیب بہت اچھے ہیں فراغت سے کھاؤنگا کہ ساتھہ دن تک
بھوکھہ نہ لگے یہہ خیال دل میں لاکر اپنی دُم ہلانے لگا اور مُنہہ
میں پانی بھر بھر لانے لگا اتنے میں باورچی آیا اور معلوم کیا کہ
یہہ بیگانہ کُتا کھانے کے لالچ یہاں آیا ہی یہہ سمجھہ وُہ باورچی
اُس کے پیچھے آیا اور اُس کے پچھلے پاؤں پکڑ کر کھڑکی سے
باہر پھینک دیا اتفاقاً وہاں پتّھر کا فرش تھا اُس پر جو گرا
تو نہایت چوٹ لگی ایسی کہ بیہوش ہوگیا ذرہ دیر کے بعد
اپنے تئیں سنبھال کر بھاگا اور چلاّتا رستے میں چلا اِس شور
سے بہت سے کُتّے اُس کے آس پاس جمع ہوے اُنھوں
نے اُس سے پوچھا ای یار تو تو ضیافت میں گیا تھا کہو کیا کیا
کھایا اُس نے کہا واہ بہت اچھا کبھی ایسی ضیافت نہیں کھائی
تھی لیکن شراب بہت پی ایسا مست ہوا کچھہ خبر نہ رہی کہ میں

کیا گھر سے باہر آیا

## نقل ۱۸۱

گلے میں سے کسی گوالے کی ایک بچھڑی گم گئی وہ اُس کی تلاش کرنے کے واسطے جنگل میں اِدھر اُدھر پھرنے لگا بہت دیر تک تلاش کی لیکن فایدہ نہ ہوا آخر لاچار ہو کر جوپتر کی خدمت میں عرض کرنے لگا ای حضرت اگر مجھے چور بتا ئینگے تو میں بہ طور نیاز آپ کے نام سے ایک حلوان ذبح کرونگا یہہ کہکر ذرہ آگے بڑھا کہ درخت کے نیچے شیر کو دیکھا کہ اُسی بچھڑی کو دبائے کھا رہا ہی اور غراتا ہی یہہ دیکھہ کر اُس کے حواس جاتے رہے ڈر کے مارے دوزانو بیٹھہ بہت ادب سے پھر جوپتر سے عرض کرنے لگا کہ ای جوپتر میں نے وعدہ کیا تھا کہ اگر چور بتاؤ گے تو میں ایک حلوان ذبح کرونگا تم نے میری دُعا قبول کی لیکن اب اگر اِس شیر کے ہاتھہ سے بچاؤ گے تو میں تمھارے نام سے ایک بیل ذبح کرونگا

اور نہایت شکر گذار رہونگا

## نقل ۱۸۲

ایک دن دو مرغ گھوڑے کی ملکیت کے واسطے لڑے تھے آخر ایک نے فتح پائی دوسرا شکست خوردہ ڈر کے مارے ایک بل میں گھس گیا اور دیر تک چھپا رہا اور دوسرا فتح یاب خوشی سے اونچی جگہہ پر جاکر پر مارنے اور بہت زور سے بانگ دینے لگا اور پکارنے فتح ہوئی فتح ہوئی اتنے میں ایک عقاب جو شکار کے واسطے اُڑتا ہوا اُدھر آنکلا تھا اُس نے دیکھتے ہی اُس کو اُٹھا لیا اور لے چلا یہہ دیکھ کر وہ دوسرا مرغ بل میں سے نکلا اور شکست کی رسوائی بھول بے شرمی سے مرغیوں کے ساتھ جفتی کرنے لگا

## نقل ۱۸۳

ایک دن دو جوان آدمی کسی باورچی کی دوکان میں گوشت مول لینے کے بہانے گئے اور کہا کہ ہم کچھہ گوشت مول لیا چاہتے

ہیں اتنے میں باورچی جو دوسری طرف متوجہ ہوا تو ایک نے باورچی کی آنکھ بچا کر گوشت کا ٹکڑا اُٹھا لیا اور اپنے رفیق کے حوالے کیا اور اُس نے اپنے فرغول میں چھپایا جب باورچی نے خیال کیا کہ ٹکڑا نہیں تو اُن سے کہنے لگا تم نے کس واسطے گوشت کا ٹکڑا چرایا اِس پر جس نے چرایا تھا قسم کھا کر کہا میرے پاس نہیں اور دوسرا جس نے فرغول میں چھپایا تھا اُس نے بھی قسم کھا کر کہا میں نے نہیں چرایا باورچی نے جواب دیا اے بد ذات تو مجھے خوب معلوم ہوا کہ تم فریبی ہو اگرچہ معلوم نہیں کہ کس نے چرایا لیکن تم میں سے ایک البتہ چور ہے بلکہ تم دونوں ہی حرام زادے ہو

## نقل ۱۸۴

ایک دِن ایک کوا بھیڑ کی پیٹھ پر بیٹھ کر کاں کاں کرنے لگا بھیڑ نے کہا اے کوے چپ رہو سر مت پھراؤ اگر میں کتیا ہوتی تو تم مجھے ایسا نہ ستاتے کوے نے جواب دیا یہہ

بات سچ ہی میں خوب جانتا ہوں کہ تم غریب ہو اِس لئے ستاتا ہوں اور جو کہ وے کینہ ور جانور ہیں اُن سے ڈرتا ہوں اور دور رہتا ہوں لیکن تجھ سے غریب کو دُکھ دیتا ہوں جس سے مجھے کچھ ایذا نہیں

نقل ۱۸۵

ایک روز ایک آدمی ہل جوت رہا تھا اِتفاقاً اُس کے ہل کے پھل سے مال کا ہنڈا نکلا بہت خوش ہوا اور خوشی کے مارے زمین کا شکر کرنے لگا اور کہنے ای زمین تو بڑی کریم اور رحیم ہی نصیب کی دیبی یہہ دیکھ کر وہاں آئی اور غصے ہو کر کہنے لگی اَی بے وقوف تو کس واسطے زمین کا شکر کرتا ہی اور میری طرف متوجہ نہیں ہوتا ای دبنگ اگر تمھارا بہت سا پیسا گم ہو جاتا تو تو مجھ پر تہمت لگاتا اور کہتا ہاے میرے بد نصیب سے ایسا کام ہوا

نقل ۱۸۶

ایک بندریا کے دو بچے تھے اُن میں سے ایک کو بہت پیار کرتی اور دوسرے کی کچھ پروا نہ کر چھوڑ دیتی ایک روز شکاریوں کے ڈر سے بہت گھبرائی اور پیارے بچے کو چھاتی سے لگا کر بے اختیار بھاگی دوسرا اپنی عادت اور خصلت جبلی کے سبب اُس کی پیٹھ پر کود بیٹھا اسی طور سے وہ بدحواسی کے مارے دوڑی چلی جاتی تھی کہ اتنے میں اُس پیارے بچے کا سر پتھر سے لگا اور وہیں سر پھٹکر مر گیا اور دوسرا بچ گیا

## نقل ۱۸۷

ایک چوپان اپنی بھیڑیں بکریاں سمندر کے کنارے چرایا کرتا ایک روز اُس کے کنارے پتھر پر بیٹھا بکریاں چرا رہا تھا اُس روز سمندر کا پانی چڑھا ہوا نہ تھا یہہ دیکھ کر چوپان نے دل میں کہا کہ تجارت کیا چاہیئے بہت سا مال جہاز میں بھر کر دور دیس لیجائے البتہ بہت سا نفع ہوگا یہاں سست مجہول

بکریوں کو چراتے بیٹھے رہنا مناسب نہیں یہہ خیال کر کے
بکریوں کو کسی کے ہاتھ بیچ ڈالا اور پیسا لیکر ایک جہاز مول لیا
اور اُس میں سوداگری مال اور کھجور بھرے اور سوار
ہو کر کسی مُلک کی طرف جو وہاں سے چھہ سو کوس تھا
لے چلا قضا کار تھوڑی دور گیا تھا کہ ہوا زور سے چلنے لگی اور
لہر پر لہر آنے یہاں تک پانی کا زور ہوا کہ اُس طوفان
کے مارے اُس کا جہاز ڈوبنے لگا اِس خطرے سے سب
مال اور کھجور دریا میں ڈال دیئے تا کہ جہاز ہلکا ہوا اور جان
سلامت لیجاوے اِتنے میں جہاز ایک چٹان پر لگا اور ٹکڑے
ٹکڑے ہو گیا مگر وہ آپ بہت محنت سے کنارے لگا وہ غریب
آخر لاچاری سے جس کے پاس بکریاں بیچی تھیں جا کر نوکر
ہوا ایک روز پھر اُسی جگہہ بیٹھا بکریاں چراتا تھا کہ اِتنے
میں سمندر کا پانی اُتر گیا یہہ دیکھ کر بولا اے فریبی تو چاہتا
ہے کہ مجھ کو دوبارہ ٹھگے لیکن ایک دفع کی مُصیبت نے مُجھ کو

خبردار اور ہوشیار کر دیا اور اِس تجربہ کاری کے سبب میں پکا ہوگیا ایسا کہ پھر کبھی تجھ پر بھروسا نہ کروں

## نقل ۱۸۸

ایک مالدار کا ایک بیٹا تھا وہ اُس پر بہت پیار کرتا ناز و نعمت سے پالتا وہ بوڑھا خواب اور شگون کو بہت مانتا اُس کے بیٹے کو بہت شکار کا شوق ہوا ہر روز فجر کے وقت اُٹھ شکار کو چلا جاتا ایک روز رات کے وقت اُس کے باپ نے خواب دیکھا کہ بیٹے کو ایک شیر مار کر کھا گیا دل میں لایا کہ اِس کو جنگل میں جانے نہ دیجئے شاید خواب سچ ہو اِس لئے اُس نے ایک نیا مکان بنوایا اور اُس میں اُس کو رکھا اِس ڈر سے کہ مبادا شکار کو نہ جاوے اُس کی دل لگی اور آرام کے واسطے ہر ایک سامان نفیس مُہیّا کیا اور ہر ایک جانور کی تصویر جس کو شکار کیا کرتا تھا اُس محل میں کھچوائی اُن میں ایک شیر کی تصویر بھی بنائی ایک روز وہ شیر کی

تصویر کی طرف دیکھ کر بہت غُصّے ہوا اور جانا کہ اِسی کے
سبب سے میرے باپ نے مجھے قید کیا یہہ سوچکر بولا ای بد
ذات حیوان تیرے سبب سے میں اِس بند میں پھنسا نہیں
تو خوشی سے باہر پھِرتا اور سیر کرتا اگر میرے ہاتھ میں تلوار
ہوتی تو میں تیری چھاتی پر مارتا یہہ کہتے ہی غُصّے کے مارے
اُس پر مُکی ماری قضا کار ایک میخ آہنی دیوار میں تھی اُس کے
ہاتھ میں لگی وہ زخمی ہو گیا پر وہ زخم بڑھتا چلا اور سڑ گیا آخر وہ
جوان تپ کے مارے مرگیا اگرچہ اُس کے باپ نے بہت خبر
داری کی لیکن جو ہونی تھی سو پیش آئی

## نقل ۱۸۹

ایک لومڑی ایک گھر میں گئی اور کھانے کی تلاش میں اِدھر
اُدھر دیکھنے اور پھرنے لگی ایک مرغی کو اونچی جگہہ پر بیٹھے دیکھا جب دیکھا
کہ یہہ مُرغی ہاتھ نہ آئیگی تب اپنی حکمت اور دغابازی موروثہ کے
رو سے کہنے لگی ای بُوا تیرا مِزاج کیسا ہے میں نے سُنا تھا

کہ تو بیمار ہے گھر سے باہر نہیں جاتی ہیں یہہ سنکر بہت غمگین ہوئی بے اختیار میرے دیکھنے کو آئی اب تو نیچے آتا کہ میں تیری نبض دیکھوں اور دوا دوں سچ تو بیمار نظر آتی ہے یہہ سنکر مرغی نے جواب دیا ای لومڑی تو سچ بولتی ہے میں کبھی ایسی بیمار نہیں ہوئی تھی امید ہے کہ چنگی ہو جاؤں لیکن مجھے معاف کیجئے میں خدمت میں حاضر نہیں ہو سکتی اس لئے کہ طبیب نے فرمایا ہے کہ تو کسی کے پاس مت جائیو اور نہ کسی کو آنے دیجو اگر میں باہر آوں تو یقین ہے کہ مار ہی جاؤنگی

## نقل ۱۹۰

ایک دن ایک بے وقوف زمین پر بیٹھا تھا اتفاقاً ایک مچھر نے اُس کے پاؤں پر کاٹا اُس نے زور سے اُسے طمانچہ مارا لیکن وہ چھوٹا چالاک جانور اُس کی انگلیوں میں سے نکل گیا اسی طرح پھر آیا اور کاٹا اُس نے غصّے ہو کر پھر مارا لیکن وہ نہ مرا تب تو وہ بہت چڑ گیا اور بہت آزردہ ہو کر جوپیٹر سے عرض

کرنے لگا اے جوپیٹر تو سب سے زور آور غریبوں کا دادرس ہے مہربانی سے میری مدد کر کہ یہہ مچھر میرے ہاتھ آوے اُس نے مجھے بہت ستایا اور دُکھ دیا ہر چند گھگیایا لیکن جوپیٹر نے اُس کی بات نہ سُنی

## نقل ۱۹۱

ایک دن شکاری کتے ایک ہرن کے پیچھے لگے وہ اپنے بچاؤ کے واسطے ایک غار میں گھسا وہاں ایک شیر لیٹا تھا اُس نے دیکھتے ہی پکڑ لیا اور کھانے لگا ہرن مرنے کے وقت یوں بولا میں کیسا بدنصیب جانور ہوں اپنی جان بچانے کے واسطے اِس گھر میں آیا تھا سو یہاں بھی شیر کا لقمہ ہوا جو سب حیوانوں سے سخت گیر اور ظالم ہے

## نقل ۱۹۲

ایک دن کسی مالی کا کتا باغ میں کھیلتا تھا اتفاقاً کوئے میں گر پڑا مالی یہہ سُنکر دوڑا آیا اور نکالنے لگا اتنے میں کتے نے

اُس کا ہاتھ کاٹ کھایا تب اُس مالی نے غصّے ہو کر اُس کو پھر کوئے میں ڈال دیا اور بولا اے بد ذات تو بڑا بے وفا نمک حرام ہے جس نے تجھے پالا کھلایا تو نے اُس کو کاٹا اے بد ذات مرجا تجھ ایسے بے وفا کا مرنا ہی بہتر ہے

## نقل ۱۹۳

ایک دن گرمی کے موسم میں بڑی فجر کے وقت ایک لومڑی زمیندار کے گھر کی طرف جاتی تھی اتفاقاً دام میں پھنس گئی ایک مُرغ نے یہہ احوال دیکھا اور آہستہ آہستہ ڈرتے ڈرتے اُس کی طرف آیا اور جب نزدیک پہنچا بہت وحشت سے اُس کی طرف دیکھنے لگا لومڑی فریب سے بولی اے بھائی میں تیرے واسطے اِس آفت میں گرفتار ہوئی میں چلی جاتی تھی کہ اِتنے میں تیری آواز سُنی دل میں لائی کہ تجھ سے ملاقات کرکے جاؤں بدنصیبی سے اِس دام میں پھنس گئی مہربانی سے ایک چُھری لا دو کہ میں اِس رسّی کو کاٹ کر چھوٹ

جاؤں اور شکر بجا لاؤں اور اگر یہہ بات تیرے نزدیک غیر ممکن ہے تو شفقت سے یہہ احوال کسی کو مت بول میں اِس عرصے میں اپنے دانتوں سے رسّی کاٹ کر مخلصی پاؤنگی یہہ سُنکر مُرغ نے کُچھ جواب نہ دیا لیکن جلدی زمیندار کے پاس گیا اور یہہ احوال اُس سے ظاہر کیا وہ بڑی لکڑی ہاتھہ میں لیکر وہاں گیا اور لومڑی کو مار ڈالا

## نقل ۱۹۴

ایک دِن ایک بھوکھا کوّا غذا کی تلاش میں اِدھر اُدھر اُڑتا پھرتا تھا ایک سانپ کو زمین پر لیٹے دیکھہ کر اُس کو پکڑ لیا اور کھانے لگا سانپ نے دُکھہ کے مارے اپنے زہری دانتوں سے اُس کو کاٹا ایسا کہ وہ وہیں مر گیا کہتے ہیں کہ مرنے کے وقت کوّا یوں بولا یہہ سزا میری تقصیر کے لایق ہے تو جو دوسروں کو مار کر آپ آسودہ ہوا چاہتا تھا سو اِس میں اگر تیری جان گئی تو بے انصافی نہیں

## نقل ۱۹۵

ایک دن ایک لومڑی ندی پار جاتی تھی دوسرا کنارہ بہت چکنا اور ڈھالو تھا اوپر چڑھ نہ سکی لاچار وہیں تیرتی پھرنے لگی اور سوچنے کہ کس طرح ندی پار جاؤں یہی سوچتی تھی کہ اتنے میں بہت مکھیوں کا جھنڈ اُس کی آنکھ اور مُنھ پر آبیٹھا اور کاٹنے لگیں ایک خارپشت جو کنارے کھڑا تھا اُس کی حالت پر رحم کھاکر بولا اگر تُمھاری خوشی ہو تو میں اُن مکھیوں کو اُڑا دوں اُس نے جواب دیا اے بھائی میں شکرگذار ہوں کہ تو نے مجھ پر رحم کیا لیکن میں نہیں چاہتی کہ اِن خون خواروں کو اُڑا دو اِس لئے کہ اِن کا پیٹ بھر چکا ہے آیندہ اِن سے بہت ایذا نہ ہوگی اور اگر دوسریاں آئینگیں تو آتے ہی وے بھوکھیاں میرا لہو پینا شروع کرینگیں اور یقین ہے کہ ایک بوند لہو میرے بدن میں نہ رہیگا

## نقل ۱۹۶

ایک طفلِ مکتب کدّو کے آسرے سے ندّی میں اکثر پیرا کرتا
چند روز کے بعد دل میں لایا کہ میں اِس کام میں پورا ہوا یہہ سوچ
کدّو پھینک دیا اور بے لگاؤ پیرنے لگا قضا کار گہرے پانی میں
چلا گیا اور غوطے کھانے لگا لیکن خوش نصیبی سے بہتے ہوئے
ایک درخت کی ڈالی پکڑ کر لٹک گیا اور پکارنے لگا اِتنے میں اُس
کا اُستاد جو بہ طریق سیر آنکلا تھا اُس کی دردناک آواز
سُنکر آگے آیا کیا دیکھتا ہے کہ اُس کا شاگرد ایک درخت کی
شاخ پکڑے پانی میں لٹکا ہے یہہ دیکھ کر اُس نے وہ کدّو اُس
کی طرف پھینکا وہ اُس کے آسرے سے کنارے لگا تب اُس
اُستاد شفیق نے اُس کو یہہ نصیحت کی اے نادان لڑکے
آیندہ عبرت گزیں ہو جب تک تجھے پیرنے کی طاقت نہ ہو
اور اُس کام میں تجربہ کار پورا نہ ہووے تب تک اِس
کدّو کو مت ڈال دے نہیں تو ایک نہ ایک دِن ڈوب کر
مر جائیگا

الحمد للہ والمنّت کہ یہہ کتاب مفید وآسان کہ ہر ایک اسکو پڑھکر فایدہ پاوے تمام ہوئی مترجم منشی نظام الدّین ہندوستانی

تاریخ گیارہویں ماہ جمادی الاوّل سنہ ۱۲۶۶ ہجریہ مُقدسہ مطابق چھبیسویں مارچ سنہ ۱۸۵۰ عیسوی

چھاپ خانے میں فضل الدّین صاحب

کھکر کے چھاپی گئی

۴۴

Distributor: Maktaba Jamia Limited, Jamia Nagar, New Delhi-110025.

Head Office: Maktaba Jamia Limited, Jamia Nagar, New Delhi-110025.

Branches:

* Maktaba Jamia Limited, Urdu Bazar, Delhi-110006.
* Maktaba Jamia Limited, Princes Building, Bombay-400003.
* Maktaba Jamia Limited, University Market, Aligarh-202001.

Edition : 1992

Price : Rs.45/-

Printed at Liberty Art Press (Proprietors, Maktaba Jamia Limited)
Pataudi House, New Delhi.



# THIS WISDOM OF THE ANCIENTS

From Aesop to Sa'di, to La Rochefoucauld, to the wise of our own times, the intellectuals of every age have been giving the sum total of the accumulated wisdom sometimes in the form of Fables, and at other times in Maxims.

Khuda Bakhsh Library, in this age of explosion of information, is bent upon reviving the wisdom of the ancients. The Fables/Maxims are being offered afresh, to the reader of the age of information, with a hope that such efforts may help strike a balance in the minds of men breathing in the air of 1991 and onward, and thereby bringing them closer to the wisdom that is no more.

A.R.B.

# ENGLISH AND HINDOOSTANEE
# ÆSOP'S FABLES

TRANSLATED FROM THE ENGLISH INTO HINDOOSTANEE

BY

MOONSHEE NIZAM-UD-DEEN

TRANSLATOR OF THE

HINDOOSTANEE ÆSOP'S FABLES, THE NEW ARTICLES OF WAR,

AND THE INSHA-I-HINDEE.

---

THIS WORK WAS REVISED AND APPROVED

BY THE LATE

MAJOR GENERAL VANS KENNEDY

ORIENTAL TRANSLATOR TO GOVERNMENT.

---

BOMBAY

PRINTED AT THE DUFTUR ASHKARA PRESS

FOR

IBRAHIM FUTTA MAHOMED

AND SOLD BY HIM

AT MEADOW STREET BELOW MR. CANONN'S LIBRARY

AND BY MOONSHEE NIZAM-UD-DEEN AT POONA.

A. D. 1850.

Hijira 1266.



## CERTIFICATE.

Bombay 4th November 1846.

I do hereby certify that I have examined this translation from English into Hindustanee of Esops Fables made by Munshi Nizam ud Din, and that it appears to me that it has been executed correctly and in such an easy style as will facilitate the learning of that Language.

(Signed) VANS KENNEDY

RIENTAL TRANSLATOR TO GOVERNMENT.

# PREFACE.

The Author has, as is well known, been employed for many years as an instructor in the Hindoostanee and Persian languages; and it has also been his lot to translate English into Hindoostanee, and it has always been his ambition to translate, Works in the English and Persian languages into Hindoostanee and to reap such benefits as might accrue from his labours thus directed. In the first instance he applied himself to the production of a revised Edition of the Bago Bohar, in which he studiously omitted the mention of divers dishes, vessels &c. which are of so frequent occurrence in that work, and which are infinitely more calculated to weary or burden the mind of the reader than to afford him instructions, or at all adequate compensation for the time which he must necessarily expend in discovering their meaning and committing them to memory. This, however, is, but a trifling defect, when compared with that which chiefly induced him to undertake the above named revision, namely; the absurdly incongruous arrangement of the words in sentences even of the most simple construction and most common occurrence. Although the author of the work was a clever man, still he erred in this respect; this error cannot, however, be a matter of surprise, when we consider the circumstances under which it was written namely.

When Europeans first settled in this country, and became employed in the affairs of its administration, and consequently, an intimate knowledge of its prevailing language became indispensable to them, it was found most difficult to acquire that knowledge on account of the nonexistence of any books in that tongue, and to supply this deficiency, certain intelligent Moonshees were appointed by the Government under the superintendence of Dr. Gilchrist, by whose exertions a Grammar was produced, and large rewards having been held out by Government to such Moon-

shees as should compile works in the Hindoos tanee language several, such, as the Bago Bahar, Akḷaki Hindee, &c. were written and published : these, however, being the first books printed in the language, they were naturally not entirely devoid of inaccuracies, the chief feature of which, was the before mentioned misplacing of the several words composing a sentence, it was the especial study of the author to correct in his new adition.

At the commencement of any science, inaccuracies and errors must inevitably occur, perfection cannot at first be expected, and in this instance the inexperience of the Authors of the first works, shewed itself in the peculiarity already mentioned.

Good Grammar, and proper construction are necessary in every language; such Books as were printed in Calcutta were written in the Original language of the City of Delhi called the Oordoo (Camp) language, their grammar, idiom, style &c. being correct in every respect with the above-named exception, for an instance of which, the very first line the Bago Bahar furnishes an example, as, the author has—Hakikat zuban urdúkī —should be—Urdù zubán kí Hakíkat—again in the beginning of the narrative part of the work the passage occurs—Harek sube se arzï bad amlikî—which should be—Bad amlikī arzï—or—Arzî bad amlì—and again in the same page—Ser men chár darvesh kï—instead of—Chár darveshkī ser men—In the Aklaki Hindee the passage occurs—Orat ko apni jagakar—instead of—Apni orat ko jagákar—and—Aváz se demame kî—for—Damäme kî avaz se & Pãs uskë—for—Uskê pãs—&c. &c. &c. these errors are of constant occurrence in every page of the original works, it is said by some that both ways are correct, but this is not the case, the former is a mode of expression consequent on an idle and careless habit of speech, adopted from the similarity. The Oordoo language bears to the order in which the words of the same sentences would appear in the Persian, of which language together with Arabic and Sanskrit, it was formed at the City of Delhi; the centre of commercial intercourse between all the Eastern Natives, at the time when Akbar Badsah, Shah Jhan &c. invaded it. On this account thousands of

Persian, Arabic and Sanskrit words are still in the language; especially the former owing to the greater number of the people of that nation who settled in the City, where it originated the descendants of many Persian families of the highest distinction still residing there. Government ordered these Books to be printed in Calcutta, (A. D. 1801 year of Higree 1205 Lord Wellesley being Governor General of India) they were translated from the Persian, well written, but generally in the Persian style, and full of exaggerations, flatteries, absurd comparis ons, unnecessary repetitions and childish attempts at poetical expression, and lengthy descriptions of subjects of the least importance; all of which constitute the chief difficulties in reading Persian works, as well as the reputed beauty of the language; a book written in the Persian without these peculiarities would be very simple and easy, but would not suit the Persian taste In describing the simplest things the Persians make use of the wildest comparisons, colorings, and exaggerations; for example—Mehle kekhashru chunàn buland bood ke mìnáresh bà kurre falak ul aflùk làfê bari mízad—Píre falak ba in hamen kohane salgè va ba hazar chasm mànanddash nadídeh

The Cupola of Kykhisroo's Palace was so lofty that, it boasted a quality with the arch of Heaven, and it was so high that the sky itself, notwithstanding its antiquity and its thousands of eyes, (the stars) had never beheld its like.

In this respect the Persian surpasses every other language; on every occasion, they both speak and write with long sentences and repetition. In the same manner, such like needless effusions, are intermingled with Hindoostanee, and even looked upon as embellishments. All Hindoostanee Moonshees being first well versed in Persian are naturally impelled imperceptibly, and by the very nature of the latter language, into the habit of imitating its style when writing in the former. A book written in pure Hindoostanee, would not be appreciated by them, but condemned. A book written in proper order would be very easy, for instance, the author's Hindoostanee translation of the Fables of the Persian Moonshee, and his translation of the English edition of Æsops Fables.

Of course the use of Persian and Arabic words renders the Ordoo Language more eloquent and sonorous, so long as they are properly inserted, and arranged, and vice versa, but as the Oordoo does not afford those materials for the highly coloured, lengthy descriptions and would be poetical ideas abounding in the Persian. He who would write a Hindoostanee work in the Persian style, must, of necessity,\depart from the pure Oordoo, and the order of his language will be ill arranged, as is the case for instance in the—Notarze morasae—and in some other works undoubtedly it is perfectly possible to write pure Hindoostanee in this style but the effect produced would excite ridicule and even disgust.

This remark is also applicable to many Moonshees, who in translating English, adhere too strictly to the letter of the language, and thus take much trouble to translate certain passages word for word, thus rendering them, with difficulty intelligible, when the actual meaning might be fully and clearly explained in a few words.

Many English words, and corruptions of English words are made use of in Hindoostanee, for example—Vo parèd par nahin heà—he did not come to parade—Vo galti hae—he is guilty—Usne rakemend kïà—he recommended him—Vo prej hae—he is a Prisoner &c. &c. these and innumerable similar expressions are peculiar to the Army and, on this account, the Author has in his translations of the Court Martial and Articles of War purposely allowed many English words to remain. Even among the natives many Hindoostanee words have been thrown aside for English ones. On going one day to an extensive shop in the Bazaar I asked—Tumàhre hïàn zuràbín hen—and received answer in the negative, on this I repeated my demand at several othèr shops with similar ill success; and being surprized at not being able to procure an Article of so common use as apair of stockings, I thought that I could not have been properly understood, so returning to the first shop I asked :——Tumâhre hïán istakîn hen—and was most respectfully answered that they had plenty, and the shopkeeper immediately placed a parcel of them bofore me, I asked him, is—" Istaken"—then an English or a Hindoostanee word, he unhesitatingly answered it is Hindee.

Thus the natives shew in their language the same carelessness as in other things, caring not for the expressions they make use of so long as they are understood, who, the peculiar arrangements of words, I have mentioned in the Bago-Bahar &c. is contrary to all grammatical rules, still they do not consider it otherwise than correct nevertheless it is wrong, and it would be considered such by every European reader who has carefully made the Language his study, for, not only, by this means, is, a simple sentence rendered confused, lengthy and of difficult comprehension, but an error, as ridiculous, as it is reprehensible, is constantly committed, namely to use, a familiar phrase that of " putting the Cart before the Horse."

Were a sentence translated into Hindoostanee, word for word, according to the English, the effect would become absurd and unintelligible, as is the case for instance in No. 116 of the New Articles of War.

Koí hodhdedàr ïá sepáhï par janaral kort márshal ke hazur khun hathiar ka gunah sabet ho to uspar hokam dia javega ke galese latkiea jae jabtak marjave

Any Officer or Soldier who shall be convicted by a General Court Martial of The Crime of Murder, shall be sentenced to suffer death by being hanged by the neck until he be dead,

The full and true meaning of this Article may be conveyed in the following words.

Jab janaral kort Marshel men kïsî hodedàr èü sîpahî par khun säbet ho to vo fänsî päve

It must have been remembered by all who are in the habit of translating, that English sentences are allowed to be always longer than Hindoostanee, the latter being usually short and compact, in fact no comparison can be made between them, for they are as different as Heaven and Earth.

At the desire of an Officer, a friend of mine, I translated about ten years ago into the Ordoo language, an English Book, called " The Lady and her Ayah" this work occupied all my attention for three or four months, at the end of which time I had the satisfaction of completing it,

and sending it to my employer.—He had it published (through the medium of a Clergyman in a friend of his) at the Mission Press, Bombay, but about this time I unfortunately became so ill, that my life was despaired of, and for two years the fate of my book was unknown to me.—Unexpectedly one day a friend of mine brought me a printed book and said, "look here is your Translation" this proved to be the case, and I confess that I was not a little astonished at this Gentleman, who has the reputation of being a good, and a straight forward man, having published my work without ever making me aware of his intentions. I should not have regretted the loss of all remuneration for my labours, had I even received the thanks of those who profited by them, but this satisfaction was not vouchsafed to me. I took my friend's book and compared it from beginning to end with the original M. S. which I had kept by me, and found it to be my own work unaltered. My liberal friends had not, however, thought fit to publish either my name, or preface, though they had altered a few words, and insinuated grammatical faults of which the original was free.—When the translation was in the first instance sent to Bombay, a letter accompanied it entreating that should any faults appear, they might be submitted to me for correction, as I alone was responsible for the correctness of my own work.—Notwithstanding this, my book was published with (the so called) improvements by another hand; some time after I wrote a letter to the person at whose desire I had translated the book, the contents of which were as follows.

"That I had undertaken this work and given it great attention in the hope of profiting by it, but that putting aside the fact of my having received no remuneration, I had not even got a Copy of what had cost me so much hard work." After three months I received a reply, stating that the writer was not aware that I had ever wished for any reward, but on the contrary was under the impression that I had undertaken it solely, for my own amusement, and that the Clergyman who published it had taken great pains in correcting & revising it : he then went on to ask me what remuneration I thought myself entitled to.—On getting this letter I was more astonished than ever and felt the truth of the Persian proverb, Nekî barbâd gunàh làzem.

